از عاجز محمد یعقوب [illegible]

حبذا نظمی که از ابن شاه است — حبذا نظمی که شاه نظمهاست

حبذا دیوان که دیوان شه است — در سمای فکر شه تابان مه است

این گزین تصنیف شاه خوش مقال — بی نظیر و بی عدیل و بی مثال

معدنی ز الماس و لعل و گوهر است — لائق تحریر از آب زر است

مژده بادای عشقبازان مژده باد — نو نگاری برقع از رخ بر گشاد

مژده بادای بلبلان کامد بهار — در چمن بشگفت گلهای هزار

یعنی این رنگین گلستان سخن — پر ضیا شمع شبستان سخن

دلربا محبوب ارباب نظر — جلوه آرا گشت با صد زیب و فر

ز آسمان فکر شه دُر بار ابر — آنکه نامش هست دیوان هنر

خوش نمایان گشت و باران چون سحاب — کشت شوق اهل دل را داد آب

یا الهی تا دواوین در جهان — هست ذوق افزای طبع [illegible]

باد این دیوان شاه نیکنام — چاشنی بخش دل هر خاص و عام

یارب این زیبا نگار مه جمال — جلوه آرا باد بر اوج کمال

همچو یوسف در جهان محبوب باد — طالبش هر دیده چون یعقوب باد

مطبوعه مطبع نظامی کانپور

حضرت سلطان ابن السلطان خاقان ابن الخاقان بادشاہ
ظل اللہ ابو المنصور ناصر الدین بادشاہِ عادل قیصر زمان
سلطان عالم محمد **واجد علی شاہ** بادشاہ اودھ آدام اللہ
سلطانہ وآفاض علی العالمین برّہٗ واحسانہٗ در زمانی سعید وآوانی
حمید سال یک ہزار و دوصد و نود و ہفت ہجری اواخر ماہ ذیحجہ
در مطبع نظامی کانپور باہتمام العبد المذنب الراجی الی رحمت
الملک المنان محمد عبد الرحمن بحسن سرانجام پیرایۂ اتمام

**پوشید**

**وجہ ختم بر خاتمہ**

واسطے سند اس بات کے کہ یہ کتاب
چھپی ہوئی مطبع نظامی کی ہے مہر و
دستخط مہتمم کے ثبت کیے گئے

العبد
[illegible] بن حاجی محمد روشن خان مرحوم مہتمم

تم بھی راقم یہی سالِ زیبا | لکھو دیوان بخدا خوب چھپا
۱۲۹۰ھ

## قطعۂ تاریخ طبع دیوان ہزبر

ہوا مطبوعِ طبعِ عالیان | یہ گُل گلشن مرادِ ہزبر
سالِ تاریخ طبع راقم نے | یہ لکھا نظمِ طبع زادِ ہزبر
۱۲۹۰ھ

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ الملک العلّام والصّلوٰۃ والسّلام علیٰ محمّدٍ وآلہ الکرام کہ این دیوان فصاحت عنوان بلاغت نشان زادۂ طبع عالی وقار شاہزادۂ نامدار سحبان زبان افصح دوران مہر سپہر جہانداری آفتاب سلطنت وبختیاری شہریار کشور سخنوری ہنر بیشۂ معنی پروری صاحب عالم وعالمیان حضور پرنور پرنس فریدون قدر جنرل مرزا محمد ہزبر علی بہادر بے بہادر المتخلص بہ ہزبر خلف اکبر

اونکے شہزادے ہین یہ جانِ جہان
رستمِ ہند ہزبرِ دوران

کیا تصنیف اونھون نے دیوان
دلِ عشاق ہی جسپہ قربان

رشکِ گلزار ہی دیوانِ ہزبر
گلِ بہار ہی دیوانِ ہزبر

درِ مضمون ہی یہ باآب وتاب
شرم سے جسکی ہی گوہر بےآب

مطلع مہر ہی ہر اک مطلع
قطعہ باغِ ارم ہر مقطع

بحرِ موّاج ہی ہر ایک ردیف
بیت بیت ابروِ خوبانِ لطیف

اوج پر ہی یہ زمینِ اشعار
آستان جسکا ہی چرخِ دوّار

کیون نہ یہ نظم ہو مقبولِ انام
خسروِ ملکِ سخن کا ہی کلام

خانِ ذیشان ہین جو عبدالرحمن
خوب چھاپا یہ اونھون نے دیوان

منصرم شیخ محمد یعقوب
کیا اونھون نے رکھا حسنِ ترتیب

صفحہ صفحہ ہی عذارِ مہوش
سطرین جون زلفِ حسینانِ دلکش

بیل بوٹے ہین جو گلزارِ جنان
جدولین اسکی ہین انہارِ جنان

یون طرحدار یہ دیوان جو چھپا
دیکھکر تب مرے دل نے یہ کہا

# قطعۂ تاریخ طبعزاد منشی گوبند پرشاد متخلص بہ فضا

زہے ہنر بر علی میرزا فرید و نقدر ۔ ہین شاہزادۂ نیک اختر و ظفر جنگ

کیا اونھون نے یہ دیوانِ تازہ کیا تصنیف ۔ کہ شاعرانِ سخندان ہین جسکو دیکھکے دنگ

جو بیت بیت مین مضمونِ عاشقانہ ہی ۔ ہر ایک مصرع دلکش ہی اسکا مثلِ خدنگ

زبان فصیح بیان دلکش اور محاورہ خوب ۔ نئے نئے ہین سب انداز اور نیا ہی رنگ

چھپا ہی آجکل اس مطبعِ نظامی مین ۔ وہ آب و تاب ہی جس سے گہر بنا ہی سنگ

لکھا ہوا ہی جو خوشخط بخطِ نستعلیق ۔ ہر ایک دیدۂ بینا کو دید کی ہی امنگ

فضا تو لکھ سنِ ہجری یہین مصرعِ موزون ۔ کہ تحفہ آمد دیوان مرقّع ارژنگ

ھ ١٢٩٦

## تقریظ با تاریخ از بندۂ ننگِ انام راقم متخلص ثُرا امین بخش نام خلف منشی گوبند پرشاد فضا ملازم مطبع نظامی کاتب دیوان ہذا

اختر برجِ شرفِ شاہِ اودھ ۔ فدویِ شاہِ نجفِ شاہِ اودھ

ہین ردیفین برقِ تابان قافیے ابرِ بہار | نقطۂ و الفاظ سب رشکِ گل و گلزار ہین

مطلعِ خورشید مطلع جدولین ہین کہکشان | مہرِ روشن دائرے مدین شعاعی تار ہین

بحر ہی ہر اک غزل کی مثلِ دریا موجزن | کشتیِ طبعِ روان کے جسمین بیڑے پار ہین

صاد کیونکر ہو نہ اپنے چشمِ اہلِ دید کا | بیتین اسکی بہتہا ابروے خمدار ہین

تازہ گلبن ہین جو باغِ شہریاری کے دلا | یہ وہین کی طبعِ رنگین کے گلِ بیخار ہین

کشورِ معنی کے بیشک ہین وہ شاہِ نامدار | شعر کے روے زمین کے حاکمِ مختار ہین

کسطرح محبوبِ اہلِ دل نہو انکا کلام | عاشقِ آلِ نبیؐ و حیدرِ کرارؓ ہین

لکھہ عنایت مصرعِ تاریخ با صد آب و تاب | نور کا دیوان چھپا ہی نور کے اشعار ہین

۱۲۹۷ھ

## تاریخ طبع از حافظ محمد ابوسعید خانصاحب خلف مالک مطبع نظامی

ہنر پرور خسرو ملکِ سخن فریدون قدر | سپہر رتبہ و خورشید جاہ و عرش وقار

زبہرِ طبعِ معلّٰی بسلکِ نظم بسفت | دُرِ معانیِ دیوان چو گوہرِ شہوار

برای مصرعِ تاریخِ طبعِ این دیوان | بگو سعید گلِ بوستانِ رشکِ بہار

۱۲۹۷ھ

## ایضاً

دلکش و مرغوبِ جان دیوان نوشت | لعل و دُر در رشتهٔ اشعار سُفت
فکرِ من یعقوب بہرِ سالِ آن | بینظیر و بے بدل دیوان بگفت

۱۲۹۷ھ

## ایضاً اُردو

عجیب موزون چھپا ہی دیوان کہ جسکا ثانی نہین جہان مین
بہارِ تصویرِ حُسن گلشن چمن لطافت تمام رنگین
جو رنگِ تاریخ کو کیا گُل تو بُلبُلون نے یہ راگ چھیڑا
کلامِ عالی کمال احسن کلامِ قابل کمال شیرین

۱۲۹۷ھ

تاریخ طبع دیوان بلاغت عنوان طبعزاد شاعر جادو خیال ناظمِ رنگین مقال منشی عنایت حسین صاحب بلگرامی ملازمِ مطبع فیض منبع نظامی

صاحبِ عالم کا یہ دیوان ہی رشکِ لالہ زار | گوہرِ مضمون جو ہین اسکے دُرِ شہوار ہین

قدِ خوبان ہی مصرعِ عمدہ ۹۷ ۱۲ ھ
بیت ہی بیتِ ابروی دلدار ۹۷ ۱۲ ھ

## ایضاً

دیوانِ ہنر برِ پُر فصاحت
ہی عین سوادِ سرمۂ طور
صحت سے ہوا جو چھپکے طیار
یہ نورِ نگاہ دیدۂ حور
شاکر کو ہوئی جو فکرِ تاریخ
ہجری مین لکھا یہ شعرِ پر نور
دیوان چھپا لطیف عمدہ ۹۷
ماشاء اللہ چشمِ بد دور ۱۲ ھ

## ایضاً

یہ کلامِ خسروِ ملکِ سخن
مشکبو ہی سنبلِ باغِ ہنر بر
جب چھپا شاکر نے سالِ انطباع
یون لکھا ہی یہ گلِ باغِ ہنر بر ۹۷ ۱۲ ھ

## قطعۂ تاریخ طبع از عاجز محمد یعقوب منصرم مطبع نظامی

از نظمِ ہنر بر شہِ اقلیمِ سخن
چون نسخۂ اشعارِ بلاغت شد طبع
یعقوب نگاشت حسبِ حالش تاریخ
دیوانِ زبانِ پر فصاحت شد طبع ۹۷ ۱۲ ھ

چہ دیوانِ ہنر بر نکتہ دانی | کہ ہر شعرِ ترش معجز نظام ست
رقم شد از لبِ اعجاز تاریخ | کلامِ شہ بلی شاہِ کلام است

## ایضاً

کچھ عجب دیوان لکھا صد آفرین | ہے لطافت خیز جسکی ہر غزل
رکنِ آخر مصرعۂ آخر ہے سال | ہر غزل نامِ خدا ہے ہر غزل

## قطعات تاریخ از جناب محمد عبد الرحمن خانصاحب شاکر مالک مطبع نظامی

جب کلامِ ہنر برِ عرش وقار | نکہت افزاے نافۂ تاتار
ہوا مطبوعِ طبعِ اہلِ جہان | یہ گلِ گلشنِ ہمیشہ بہار
فکرِ تاریخ کی جو شاکر نے | آئی آوازِ غیب یہ یکبار
ایسی صنعت سے دو لکھو مصرع | جس سے ہجری دو سال کا ہو شمار
ہاتفِ غیب سے سنی جو صدا | یہ دو مصرع لکھے گلِ ہنجار

روشن ہی دیوانِ تجلّی اس دیوان سے استنباطِ ضیا کرتا ہی دیوانِ ہلالی اسکے سامنے مثیلِ آفتاب ہمتاب سُہا ہی الٰہی صاحبِ دیوان سریرآرائے سلطنت ہو آگے تاریخ پر ختم کتاب عبارت ہو

## قطعات تاریخ

ہست دیوانی کہ این شد بابیانِ عندلیب
یا ببرگِ گل رقم شد داستانِ عندلیب
از نسیمِ فکر اندر گلشنِ ذہنِ رسا
اینچنین گُل کرد تاریخش فغانِ عندلیب
۱۲۹۷ھ

## ایضاً

چہ دیوان چو آن ہیچ دیدہ ندیدہ
چو نیسان سراسر گہربارِ نظم
پیِ سالِ تاریخ اعجاز گفت
زہے زیب آبادِ گلزارِ نظم
۱۲۹۷ھ

## ایضاً

دیوانِ ہنر بہ بیشۂ جود
مطلع سے وہ تابناک چمکا
مریخ ہی سر جھکا کے اعجاز
خورشیدِ کلامِ پاک چمکا
۱۲۹۷ھ

## ایضاً

رسول الثقلین شہریارِ خافقین احمدِ مجتبےٰ محمدِ مصطفےٰ صلعم کو سزاوار کہ جسنے
فروغِ ہدایت اور شموعِ شریعت سے ظلمتِ کفر و شرک کو مرتفع فرمایا اور
گوہرِ فروزندۂ اسلام سے گم کردگانِ راہِ حق و یقین کو مجلّی و منتفع فرمایا
امّا بعد محمدؐ عبد العزیز اعجاز رقم سہسوانی ہستوہی نادانی و خستوی
کج مج زبانی نگار بندۂ عاہی صفیر قلم نئے رنگ سے نغمہ سراہی دیدنی
کو نوید شنیدنی کو مژدۂ جاوید کہ اس زمانِ بمیمنت اقتران مین دیوان
بے نظیر مجموعۂ غزلیاتِ دلپذیر مصنّفہ جناب معلّی القاب ہزبر بیشۂ سخنوری
ضرغام غابات معنی پروری حلی بند اریکۂ فضل و کمال مرسلہ پیوند گلوی جاہ و جلال
ثریا اقبال مہ تمثال صاحب عالم و عالمیان جرنیل فریدون قدر
میرزا محمدؐ ہزبر علی بہادر خلف الصدق حضرت شاہ جمجاہ خورشید کلاہ
کیوان بارگاہ عالم پناہ ظلّ اللہ سلطان ابنِ سلطان خاقان البحرین
قاآن البرّین خدیو برجیس شکوہ خسرو حق پژوہ ابو المنصور ناصر الدین
محمدؐ واجد علی شاہ بادشاہِ اودھ اعاد اللہ ملکہٗ و سلطنتہٗ

بادشاہِ سلیمان مرتبت دائما زیب افزای صدرِ اقبال و عظمت داراد
و این دیوانِ فیض بنیان راکہ عین ارشادِ ارشاد و زادہ طبعِ وقاد
آن عظمت نہاد دست جاودان نقشِ دلہای شیقانِ جہان گرداناد
بحرمتہ النبیؐ و آلہ الامجاد الی یوم التناد

## قطعۂ تاریخِ طبعِ دیوان

| | |
|---|---|
| دیوانِ ہنر جو چھپا ہے | اظہارِ جلالِ عشق ہے یہ |
| چھپنے کی ہے اسکے صاف تاریخ | تصویرِ کمالِ عشق ہے یہ |

۱۲۹۷ھ

## تقریظ خامۂ بلاغت شیم منشی محمد عبدالعزیز صاحب اعجاز رقم

ستایشِ ستودہ توانای بی ہمتا و دانای نہان و آشکارا کو گوارا کہ قطعۂ زبان کو جوہرِ ثمینِ تکلّم و ترنّم سے مرصع فرمایا اور بزم ضعیف الانسان کو ہرِ شبچراغِ دانش و خرد سے مصنّع فرمایا و نیایشِ لاتحصٰی جناب

نشاط افزای دلها گردید چنانکه جودتِ تعشّق نامِ تاریخیِ نسخهٔ موصوف
۱۲۸۳
بپیرایهٔ اظهار پوشید ازان زمان اگرچه آن کلامِ فصاحت بنیان از تشتّت
در امان ماند لیکن همچنان در حجبۂ دان ماند الحال روزی هنگامِ حضوری
بعضِ ماهرانِ معانی و تذکرهٔ شعر و سخن که ذکرش بمیان آمد و همان وقت
طلب شده بعض غزلها ازان سامعه نوازِ حاضران گردید هر یکی محظوظ گشته
در بارهٔ طبعِ آن باصرار کوشید آن وقت برای طبع در مطبع رسید بل مطبع
و اهلِ مطبع لطبعِ آن پیرایهٔ افتخار در بر کشید الحق دیوانی ست فصاحت نشان
و سفینه ایست بلاغت مشحون هر مطلعش روشن تر از مطلعِ آفتاب و هر مقطعش
مثلِ مقطعِ ماهتاب انتخاب هر بیتش چشم نمای بیتِ ابروی شاهدانِ رعنا
و هر مصرعِ برجسته اش رشکِ قامتِ سهی قدانِ سروِ بالا هر لفظش معنی انگیز
فصاحت هر حرفش نکته خیزِ بلاغت غرضکه خوبیِ آن تعلق بدیدن ست
نه بشنیدن چنانکه ذائقهٔ نعمت بچشیدن ست نه بدیدن او تعالی
تقدّس مصنّفِ عالیشان را مع اولادِ امجاد بسایهٔ عاطفتِ حضرت

درزمانِ سلطنتِ پیشین سلاطینِ سلیمان نگینِ هندوستان نبوده باشد
ونیز معاینهٔ متانتِ عماراتِ قلعه وآماکنِ ندرت بنیان ومسجدِ جامع ومقبرهٔ
همایونی ودیگر شارستانهای معروفهٔ آن شهرِ نزهت نشان ومزاراتِ عظیمه و
مقاماتِ فخیمه خصوصًا زیارتِ مرقدِ منوّر ومضجعِ مطهّر جناب غفران پناه خلدآرامگاه
نوّاب منصور علیخان بهادر صفدر جنگ جدِّ اعلای خویش فرموده بروزِ بستم
مراجعت بکلکته ساخت ودر سنه ۱۲۹۵ هجری اهالیِ گورنمنٹ عالی نظر بمفاخرو
معالی آن عنوان مثالِ بیمثالی تعیّن وتفریق پنجهزار روپیه ماهانه منجمله یک لک
روپیه مشاهرهٔ مصارف شاهی فرمود وخیالِ حفظِ مراتبِ وی از برایِ
عدالتها ودیگر مدارج اعزاز هرگونه بدل افزود از انجاکه آن عالیجناب قبل ازین
درزمانِ شیوعِ شباب گاه بیگاه بموزون نمودنِ غزلها بزبانِ اردوی معلّی
بزمِ سخن می افروخت واکثر باصلاحِ آن از حضورِ پدرِ عالیقدر بهره می اندوخت
وچون بمقتضای بلند خیالی وطبیعتِ عالی آنرا هیچ تصوّر کرده توجّه تدوین
آن نمی فرمود آن همه متفرّق وپریشان افتاده بود در سنه ۱۲۸۳ هجری

بلند اختر نواب مدار الدوله منتظم الملک سید علی نقی خان بهادر سهراب جنگ وزیر اعظم کتخدائی ورزیده و در سنه ۱۲۷۲ هجری بعد انقلاب سلطنت اوده و خلع مملکت هنگام توجه حضرت قدر قدرت بعزیمت کلکته و لندن همرکاب والدین عظمت قباب بکلکته رسیده و منظور نظر شفقت پدری و مطمح نگاه عاطفت اختری بوده در همین جا بتحصیل فضائل علمی و عملی کوشیده و در سنه ۱۲۹۱ هجری بعد انتقال مرزا محمد حامد علی بهادر ولیعهد جنت نشین که در دوران نقش اکبریت و ارشدیت اولاد امجاد شاهی بنام نامی آن برگزیده انام بست نقش اقتدارش بدربار گورنری به پرایوٹ اٹری نشست و در سنه ۱۲۹۴ هجری که تعین دربار قیصری بمقام دهلی و اجتماع کل روسا و منسٹر مهاراجگان و فرمانروایان عالیشان هندوستان روداد و اهالی گورنمنٹ عالی آن عالیجناب را هم مدعو فرمود آن عالیجناب جریده طور عزیمت دهلی کرد و شریک دربار دربار گردیده بحصول تمغای قیصری پرداخت و بمشاهده کیفیت دربار که واقعی حینی من الاحیان و آنی من الآوان

واضح باد که ولادتِ باسعادت جناب مصنّفِ عظمت کیش در زمانهٔ سلطنت
جدِّ امجدِ خویش اعنی اعلیٰ حضرت اریکه آرای مغفرت آب ابو المظفر مصلح الدین ثریا جاه
سپهر شکوه سلطانِ عادل خاقانِ زمان محمد امجد علی شاه بادشاه جنت مکان
انار الله برهانه و عهدِ ولیعهدیِ پدرِ عالیقدر اعنی حضرتِ قدر قدرت ابو المنصور
ناصر الدین سکندر جاه بادشاهِ عادل قیصر زمان سلطانِ عالم محمد واجد علیشاه
بادشاهِ اوده متخلص باختر بسط الله ظلال متنانه و افاض علی العالمین
برّه و احسانه بمقام لکهنو که بیت السلطنهٔ ملکِ اوده بود در آغاز ۱۲۶۱ هجری
مطابق ۱۸۴۴ء وقتِ ظهورِ طلیعهٔ فجر بتابانِ مهر الانور رو نمود تاریخ ولادتِ
آن عالیجناب بالارث دار الاستحقاق از اعدادِ جوانِ اختر روشن تر از آفتاب
عالمتاب و تبینِ و سال در ۱۲۶۳ هجری هنگامِ اورنگ آرائیِ پدرِ عالی قدر
از مرشدزادگی برتبهٔ والای شاهزادگی فائز گردید و در ۱۲۶۵ هجری بعنایات
باری حسب آئینِ دودمانِ شهریاری بمنصب جلیلهٔ جرنیلی اعنی سپه سالاری
از پیشگاهِ خلافت و جهانداری تصاعد گزید و در ۱۲۶۷ هجری باکهینِ دختر

# منشی عبد المجید صاحب ملازم سرکار حضور پرنور عالیجناب حضرت

## مصنف معلی القاب

| | |
|---|---|
| حمد ایزد نعت احمد مدح شاه ذوالفقار | جوہر تیغ زبان ہر دم نماید آشکار |
| وه چه جوہر جوہر لطف بیان حسن سخن | آنکه آرد راحت روح ور وان بزرگوار |

بعد ازین خامه ندرت طراز و نامه دلنواز بحسن گزارش و زیب نگارش برخی از احوال عظمت اشتمال مصنف این دیوان فیض بنیان و مرصف این سفینه بلاغت نشان یعنی جناب شاہزاده رفیع المکان بحر کرامت و امتنان حاتم دوران والا دودمان محمود الفضائل محسود الاماثل مجمع مکارم اخلاق منبع محاسن اشفاق عاطفت پژوه سکندر شکوه فرخنده منظر والا گوہر سرو جویبار مملکت و اجلال تازه بہار گلشن سلطنت و اقبال عظیم الشان صاحب عالم و عالمیان **جنرل فرید و نقد میرزا محمد ہزبر علی بہادر** متخلص به ہزبر دام اقباله و قام اجلاله بعین افتخار علم ست و منشور عزت و مباہات بکلم

## قطعاتِ تاریخ ترتیبِ دیوانِ مبارک طبعزاد شیو پردهان مهاراجه جیکوپال سنگه بهادر متخلص به ثاقب دیوانِ قدیم عالی کار حضورِ پرنور عالیجناب حضرت مصنف معلی القاب

| | |
|---|---|
| گنامِ سخن را هنر پروری | جهانِ سخن بلکه جانِ سخن |
| به سلطانِ اختر فروغِ نظر | خدیوِ زمین و زمانِ سخن |
| پیِ فیض بخشیِ هر خاص و عام | بفرمود یکجا بیانِ سخن |
| دلم ثاقب از بهرِ تاریخ سال | بگفتا بود گلستانِ سخن |

۱۲۹۳

### ایضاً

| | |
|---|---|
| دیوانِ هنر بر شد مدوّن | روحِ اسدی بران تصدق |
| ثاقب تاریخِ سال و ماهش | واضح شده جودتِ تعشّق |

۱۲۹۳

## تقریظِ دیوانِ مبارک نتیجهٔ فکرِ صائب سخنورِ یکتا و وحید

اور انتخاب ہی اوّل سے آخر تک بے مثل اور لاجواب ہی

## تاریخِ طبعِ دیوانِ بلاغت عنوان از نتائجِ افکار لائق الدولہ بہادر

ارشاد ہوا ہی خوب دیوان | نازان جسپر ہی خوش مقالی
کیا کیا ہین صنائع و بدائع | خوبی مین ہی ہر غزل نرالی
بہزادِ قلم نے واہ کیا خوب | کھینچی ہی شبیہ بے مثالی
آمد سے بھرے ہین اسکے مضمون | آورد سے ہی کلام خالی
ہر شعر گلِ سرسبد ہی | پھولونکی ہر اک غزل ہی ڈالی
زندہ ہوتے تو وصف کرتے | فردوسی و جامی و ہلالی
اللہ رے صفائی حسنِ بندش | ہی گردِ سفینۂ زلالی
دیتا ہی مزہ مشاہدے کا | مضمون ہی جسکا بسکہ خیالی
بیشِ دُر ہاے معنیِ صاف | بیقدر ہی مخزنِ لآلے
شاہد کر عرض بہرِ تاریخ | ہی نظمِ کلیم طبعِ عالی

۱۲ھ ۹۷

یہ ہیچمدان ژولیدہ بیان ایسی قابلیت اور استعداد کہان پائے جو ایک شمہ
تعریف عبارت آرائی اور نظم سرائی ایسے کامل العیار وحید روزگار کی
زبان پر لائے اُسکے لیے زباندانی فکرِ عالی نازک خیالی طرزِ تحریر
بالغ کلامان آئینِ تقریر سخندانان متقدم خوش کلامی چاہیے یاد مضامین
کتبِ جامی اور نظامی چاہیے اس ہیچمیرز کو اتنی استعداد نہین اساتذہ کا کلام
یاد نہین جرأت نہین پڑتی عقل نہین لڑتی کہ یہ نحیف حاملِ بارِ گران ہو مور
ضعیف سے کارِ سلیمان ہو جو شاہزادہ والا احترام کی تصنیف ہے وہ پسندِ وضیع و
شریف ہے صاف صاف عبارت بیان مین سلاست اشعار مین آورد کا
نام نہین لطف سے خالی کوئی مقام نہین حُسنِ رنگ کو ممدوح الالقاب
سکندر جناب نے لکھکر چھوڑ دیا قلم توڑ دیا اس فن مین لاجواب ہر تصنیف
اوسکی انتخاب پاکیزہ زبان گویا بُلبُلِ ہندوستان بیان فصیح ایک شعر کو
دوسرے شعر پر ترجیح ترکیب اور بندش لاجوابی نہین کوئی شعر مضامین عالی
سے خالی نہین غرض دیوانِ شاہزادۂ کیوان ایوان کا سراسر بیعدیل

جہان قلم برداشتہ سادی سادی مطلب نگاری ہی ایسا ایسا فقرہ
دل بستہ اور شعر برجستہ زبانِ قلم پر آیا جسکے سامنے سعدی کی گلستان
بوستان پر رنگِ خزان چھایا متاخرین مین مشہور دھوم دھام سے
خسرو کے نام سے پنج گنج ہی مقابلے مین دیکھے اگر دقیقہ رس اور نکتہ سنج
ہی ہر سطر سلسلِ پیچان مطلب سے دست وگریبان گھونگروالی زلف شاہد معانی
پر نور ہی گیسوی حور سے تشبیہ ناقص دینے والے کی عقل کا قصور ہی
ہر جملہ جادو طراز کششِ دل کو بے کوشش نقشِ تسخیر ہی عنقای بلند پرواز
معانی ہر فقرہ اور ہر شعر مین پابزنجیر ہی جلی کٹی کی تحریر نشترِ محبت کی تقریر
سامری کا منتر نثر ایسی شستہ رفتہ نظم کا باغ کھلا ہوا شگفتہ طبیعت نام غدا
عاشق تن معشوق مزاج روانی مین بحرِ مواج ہر بیت سے روبرو بیتِ ابروی
معشوقان ناموزون ہر مصرعۂ تر پر سرو کا جگر خون غزل یا قصیدے کے
مطلع سے جو مطلع ہو وہ سمجھے کہ لاجواب ہی مقطع مطلعِ خورشید سے زیادہ
باآب وتاب ہی نثر کے ہر فقرے نے لآلی منظوم کا عالم دکھایا نظم کے

چار بالشِ جہانبانی اور سخندانی کی بیان ہو خطوطِ شعاعی قلم مجرہ خورشید
درخشان ہو شاہزادہ کیوان جناب کی نازک خیالیون پر عقل نہین لڑتی
کوئی بات کہتے سنتے بن نہین پڑتی کہ ایسے نادر و بیمثل دیوانکے حسن
انتظام سے انجام پایا جسے سنکے روحِ جامی اور نظامی نے احسنت و مرحبا
فرمایا نفس الامر مین شاہزادہ امرؤ القیس زمان ہے اپنے وقت کا سحبان ہے
شاعری مین وحیدِ عصر نظم مین یکتائے دہر عبارت کا وہ تسلسل جسکا ہر
فقرہ غیرت دہِ داستانِ گل و بلبل نثرِ مسجع کا وہ رنگ کہ منشیانِ
بلاغت نشان کی عقل دنگ زبان اوسکے وصف مین عاری سلسلہ بندی
کے روبرو بے آب گہر کی آبداری جس جگہ نظم مین طبع آزمائی کا رنگ
دکھایا بالغ کلامی کا ایسا دریا بہایا کہ خاقانی کی روح پانی پانی ہوگئی
نظیری کی عقل غوطے کہانے لگی نظامی کہ نظم و نثر مین بڑے نامی اور
گرامی تھے شہزادہ والا جناب کا اگر رنگِ نظم و نثر دیکھتے تو نقدِ حواس
کیسۂ دماغ سے کھوتے اپنے خمسے کو عرقِ انفعال سے دھوتے

ساقیا دے وہ بادۂ سرجوش ‏ جسکے اک جام سے مین ہون بیہوش

بہرِ پیرِ مغان نکر تاخیر ‏ دختِ رز کی دکھا مجھے تصویر

سرخ ہو جاے رنگ انسان کا ‏ سنکے مضمون اوسکے دیوان کا

اوسکو سنکے ذرا نہ تاب آئے ‏ سننے والون کا دم پھڑک جائے

چارسو ہو بلند شورش واہ ‏ روحِ سعدی کہے جزاک اللہ

اس زمانِ فرحت توامان اور ہنگامِ میمنت اقتران مین دیوانِ لاجواب کتب خانۂ جہان مین نایاب ریختۂ خامۂ جادو طراز شاہزادۂ قمرجاہ خورشید کلاہ معدنِ جود و نوال مخزنِ فضل و کمال ذی وقار بلند اقتدار فنِ نظم مین فرزدق سے زیادہ سپہرِ سخنوری کا ماہ دو ہفتہ اولادِ اکبر حضرتِ شاہِ اختر والاصدر فریدون قدر میرزا محمد ہزبر علی جنرل بہادر بحرِ شہریاری کا بے بہا دُر دام اقبالہٗ و ضاعف اجلالہٗ نے ایسا دیوان زبانِ معجز بیان سے ارشاد فرمایا جسکے مطالعے سے شعرا نے مضامینِ فردوسی خاقانی اور انوری کا لطف اوٹھایا اگر تعریفِ نظم و نثر اوس جالسِ

رشکِ نگارخانۂ چین و فرخار درجہ ہاے تحتانی اور فوقانی مین فرش
زرکار چاندی کے پلنگ سونیکے چھپر کھٹون سے کمرے سجے مسند
تکیے نادر طراز لگے صحن مین ہجومِ اشجار گلہاے بوقلمون سے رشکِ گلزار

## مثنوی

زمین غیرتِ وادیِ طور ہی
جدہر دیکھیے کثرتِ نور ہی

بہارِ چمن طاقتِ جان و دل
سرورِ جگر راحتِ جان و دل

مسطّح ہین سطح صحنِ چمن
گلون سے ستارون کی ہی انجمن

کہین تختۂ یاسمن ہی کھلا
معطّر ہی خوشبو سے بادِ صبا

کسی جا پہ نسرین کہین نسترن
لطافت نزاکت چمن در چمن

شبِ مہ مین شبّو کی طرفہ بہار
سحر کے ستارو نکا نور آشکار

وہ ہر جا پہ سُرخ کونکی سرخی عیان
شفق کا ہو بے شبہہ جسپر گمان

بہ تفصیل ہر شی کا گر ہو بیان
تو ہو طول مین صورتِ بوستان

## ابیات

لیکے چٹکی مین وہ ملے ہرگاہ ‏ صاف مٹ جائے نقش سکۂ ماہ

یہ تو طاقت کی تھی ضعیف مثال ‏ ہو اگر کوہ بو قبیس سا نال

یون اوٹھالے زمین سے وہ اکمل ‏ جس طرح ایک دانۂ خردل

قوت و زور کا تو یہ ہے حال ‏ سنیئن احوال حلم نیک خصال

کوئی مجرم ہو سامنے آئے ‏ سیلی عفو سے سزا پائے

کہتے ہین دیکھکر یہ اہل شعور ‏ اوسکے جامے مین ہی ملک کا ظہور

حلم تو یہ کبھی جو غیظ آئے ‏ جسم ضرغام چرخ تھرائے

شاہزادہ سپہر اقتدار کیوان وقار نے نفیس مزاجی سے کوٹھی کو ارم سرشت بنایا بلکہ نمونۂ بہشت بنایا آراستگی ایوان درستی مکان ہمواری زمین طیاری قصور ارم تزئین سے کوٹھی کے صحن کو ایسا بنایا جسپر ارم ذات العماد کا عالم نظر آیا ہر مکان کے سقف و جدار پر طلائی گلکاریان نئی طیاریان شیشہ آلات منتخب روزگار کثرت آینہ بندی سے حلب کا بازار تصویرونکے مطلا فریم کسی مین شکل انگریزی کسی مین شبیہ سیم مکان نقش طرازی مین

جبکہ وہ تیغ صاعقہ پیکر — نکلے ابرِ نیام سے باہر
دیکھکر کتنے اوسکو دنگ رہین — کتنے جوہرشناس صاف کہین
کب حسامِ اجل خرام ہی یہ — مہرۂ افعیِ نیام ہی یہ
تیغ کی چال آفتِ جان ہی — صاف رفتارِ نازِ خوبان ہی
کیون نہ کہیے کہ ذی وقار ہی تیغ — خاص شاگردِ ذوالفقار ہی تیغ

## قطعہ دیگر

ہی یہ اک اوسکی کاٹ کا جوہر — جب دمِ جنگ فرقِ اعدا پر
یا علی کہکے ایک ہاتھ لگاے — لذتِ ضربِ ذوالفقار دکھاے
خود و سر کاٹ کر نہ ٹھہرے ذرا — نکلے نایِ گلو سے مثلِ صدا
پھر تصور کی طرح دل مین در آے — جگر و دل کو مثلِ غم کھا جاے
لیکے دم سینے سے بھی خاطر خواہ — نکلے چشمِ زرہ سے مثلِ نگاہ
کاٹ کر دہ زمین پر اوترے — پشتِ گاوِ زمین پہ پھر دم لے
چشمِ بد دور شاہزادہ مرا — آج شہ زور ہی وہ نامِ خدا

نگیرد طائرش جز صفحہ آرام | نسازد گر بر اشیں مہر خود دام

مریخ جلال جرأت کے سامنے رستم بدتر از زال اگر وصف پر دلی او رجمارت شاہزادہ تہمتن توان زبان پر آئے گو بہرام گور کی کانپے روح اسفندیار تھرائے

## ابیات

گر کسی دن ملاحظے کے لیے | تیغ پر تاب میان سے نکلے
گور مین کانپنے لگے بہرام | تھرتھرا جائے روح رستم و سام
تیر گردون بنگ گا و زمین | دامن خاک مین ہو گوشہ گزین
وہ مرصع ہی تیغ زیب کمر | فتح و نصرت ہین جسکے جوہر
ہو یقین دیکھکر وہ برق جمال | پہلوی آفتاب مین ہی ہلال
ماہ نو بھی ہی ایک کہنہ نیام | بلدرگی کا عقد پروین نام

## قطعہ

صفت تیغ ہو بیان کیا کیا | ہان کسیدن اگر میان و غا
جوہر اپنے وہ شعلہ تاب دکھائے | خرمن ہستی عدو جل جائے

انوری وخاقانی اوسکی نظم ونثر سے منشیان عطارد قلم اور شاعران حسّان رقم بلاغت نشان کا قافیہ تنگ ناطقہ لال نظیر ایسے نظیر آفاق کا چاردانگ عالم مین عسیر اور محال طرحِ سخن آفرینی مین فردِ مضامین گرباگرم سے بازارِ شعراسرد اوس مہر آسمان وقار کے فیضِ کلام سے زباندانون کا ذکر نہین مردم ہیر ونجات کے وہ روزمرّے ایسے محاورے کہ اگر شعراے اطراف وجوانب سنین تو عقل دنگ ہو قافیہ تنگ ہو نور کا دیوان فصاحت پر سخن آفرینونکی عقل حیران جان قربان ہر چند الماس ہر مصرعہ تر قلب وجگرِ حاسد کو خنجر تشبیہ کشی مین لاثانی بہزاد غش حیران مانی اگر مصوّر چین وہ تصویر نگاری صفحۂ کاغذ پر گلکاری دیکھتا ہاتھہ بھول جاتا تختۂ ارژنگ خطِ غلط سمجھکر بھول جاتا حسنِ کلامِ ظہور سے

| | |
|---|---|
| کمر چون درفنِ صورتگری بست | قلم از طرّۂ حور وپری بست |
| زنقاشی برنگِ چہرہ آراست | کہ نقشِ سادہ اش چین رونما خواست |
| اگر بلبل کشد آواز بشنو | دہد آوازہ را پرواز بشنو |

زیبِ سلطنت رونقِ مملکت اخترِ تابندۂ فلکِ برتری مہرِ درخشندۂ سپہر والا سری مظہرِ فیوضِ غیبی موید بتائیدِ لاریبی **نظم**

تابعِ حکم اہلِ ہفت اقلیم ۔ چند ارسطو صفت حکیم و ندیم

مرتبے مین فلک سے بڑھکر اوج ۔ مثلِ انجم ہی فوجِ دریا موج

جود و بخشش مین بے عدیل کہون ۔ کہون حاتم اگر بخیل کہون

نام کو بھی نہین ہی کوئی فقیر ۔ کھیل ہی بانٹنا زر و جاگیر

مال و زر سے بشر ہی کیا ہین غنی ۔ کہ ہوس تک ہوئی ہی مستغنی

باز رہتا ہی بابِ فضل و کرم ۔ اوسکے در کا گدا ہی اک حاتم

عدل کی اوس چمن مین ہی یہ بہار ۔ کوئی نالان نہین سواے ہزار

گر کسی رنگ سے وہ ہاتھہ آتا ۔ چور مہندی کا بھی سزا پاتا

اور اوس جم سیر کو کیا کہیے ۔ موجد آئینِ عدل کا کہیے

شاہزادۂ نامدار رشکِ فغفور غیرتِ قیصرِ روم اوسکے کمالاتِ ظاہری اور باطنی کی شہرے سے تا ثریا دھوم فنِ شعر و سخن مین لاثانی اوستاد

حضرتؐ نے فرمایا تاجِ ہَل اَتیٰ فرقِ مبارک پر درست خلعتِ لافتیٰ قامتِ زیبا پر چست کعبہ مین ولادت مسجد مین شہادت صاحب شمشیرِ دو پیکر قاتلِ مرحب وعنتر سلمان کا یاور قاضیٔ بازو کبوتر ؎ علیؑ کو کہین کیون نہ دستِ خدا کہ خیبر کا مشہور ہی ماجرا ÷ ولیٔ خدا ابنِ عمِ رسولؐ ÷ شہِ اولیا ہی وہ زوجِ بتولؑ

| | |
|---|---|
| قلم کو یہ طاقت یہ قدرت کہان | کہ توصیفِ حیدرؑ مین کھولے زبان |

## خطاب بجانبِ طبع

| | |
|---|---|
| ہان اب ای طبعِ باغبانِ سخن | ہی یہی وقتِ امتحانِ سخن |
| ہی یہ موقع سخن سرائی کا | وقت ہی طبع آزمائی کا |
| آج دیکھین تو ہم تری جودت | ہی یہ اوس شاہزادے کی مدحت |
| کہ جو خود بلبلِ فصاحت ہی | طوطیٔ گلشنِ بلاغت ہی |
| کوکبِ چرخِ نکتہ دانی ہی | بلبلِ گلشنِ معانی ہی |

سبحان اللہ ایسا شہزادہ جم وقار ہی سکندر جسکا آئنہ دار ہی فغفور جاہ قیصر بارگاہ جم حشم دارا خدم فریدون احتشام سنجر احترام کسریٰ معدلت خسرو منزلت

اُسمیں ہے ملائک سے پلک کسی ملک کی نہ جھپکنے پائی فرشِ خاک سے عرشِ پاک
تک سبکی سیر نظر آئی سایہ پیچھے رہا ہمراہی کی تاب نہ لایا پھر کسیکو نظر نہ آیا
شگوفۂ باغِ جلالت نورِ حدیقۂ رسالت شمعِ محرابِ نبوت محرمِ خلوتخانۂ
قربت صاحبِ قابَ قوسَینِ اَو اَدنیٰ خورشیدِ آسمانِ فتدلیٰ دانندۂ اسرار
جنابِ باری بینندۂ کیفیتِ ہفت پرچۂ زنگاری سردارِ دو عالم عالمِ اسرار
حدوث و قدم مخاطبِ خطابِ مآ اَرسلناکَ مشرف بہ تشریفِ لولاک ابو القاسم
محمد بن عبد اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ واصحابہ اجمعین الیٰ یوم الدین شعر

زلافِ حمد و نعت اولیٰ ست بخاکِ ادب خفتن
سجودے میتوان کردن درودے میتوان گفتن

## منقبت جناب امیر علیہ السلام

اور نقود مناقب بے منتہی شمار لا تعد و لا تحصی پیشکش معانی خطبۂ امامت کی ہے جسنے
ہمیشہ برتو رخ ذو الفقار معرکۂ کفار مین چمکایا زبانۂ تیغِ شرربار سے خرمنِ
شرکِ مشرکان جلایا اوسکی شان مین تیلوا شاہد آیا انا مدینۃ العلم وعلی بابہا

لنا الا ما علمتنا کے مظہر کو تقرب عطا کیا گروہ ملک کو سجدہ تعظیمی کا حکم
انسان اگر ہمہ تن زبان ہو تو بھی اوسکے احسانات کا شکر شمہ نہ بیان ہو
بس یہ بات صاف صاف ہے سب سے بہتر عاجزی کا اعتراف ہے

## نعت جناب سرور کائنات علیہ الف الف تحیۃ والصلوٰۃ

ساقیا دے وہ بادۂ پرنور
جس میں ہو لذت شراب طہور

کیف صہبائے نعت ہے مقصود
اپنے ساقی پہ بھیجتا ہوں درود

فخر ارض و سما محمد ہے
خاتم انبیا محمد ہے

بحر قدرت کا ہے وہ در یتیم
ناسخ ملت جدید و قدیم

گلدستہ تحیات طیبات نذر اوس صدر نشین صاحب طٰہٰ و یٰسین
کی ہے کہ جسکے شمیم اخلاق سے مشام خرد عطر بیز اور نسیم اشفاق سے دماغ عقل
حکمت خیز اوسیکے فیض قدم سے چمنستان عالم رشک گلزار اوسیکی ہواخواہی
سے کاسۂ سر انس و جان غیرت طبلۂ عطار وہ رہ نورد منزل سبحان الذی

# محمّد جان علی خان بہادر المتخلص بشاہد ملازمِ خاص حضور پرنور عالیجناب حضرت مصنف معلّی القاب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمدِ بیقیاس خالق ارض و سموات زبانِ بشر کیونکر معرضِ بیان مین لائے جہان مقربانِ خاص باختصاص سے ماعرفناک کی صدا آئے تعزّ من تشاءُ وتذلُّ من تشاءُ اوسکی شان ہی موجود قرآن ہی مشتِ خاک پراگندہ جمع کر کے ابوالبشر بنایا انّی جاعلٌ فی الارضِ خلیفہ سنایا اریکہ نشین خلافت صاحب تاج ولواسب کا سرتاج کیا فرشتونکو سجدے کا محتاج کیا پانی پر فرشِ خاک بچھا کے اربع عناصر کا ظہور دورہٗ ششش جہت کو مسدّس کر کے محدود کیا معدوم کو موجود کیا پہلی بسم اللہ یہ ہوئی کہ مقرب کو دانائی کے دہوکے مین بعد ہوا مردود کیا اور اعلم

مرا او را راه در دلهاے مردم — خرد را در دلِ آگاه او راه

سکندر را چو خوانی بندۂ او — پسندد این لقب من غیرِ اکراه

مرا او دستگیرست و من او را — دعاگو و رضاجو و هواخواه

منم از دل هواخواهِ صمیمش — ز صدقِ من خبر دارد دلِ شاه

کہ پر نورست و معمورست و روشن — کہ ہشیارست و بیدارست و آگاه

محلِ ایزدِ پاکست آن دل — کہ دانا خواند دل را کعبة الله

الٰهی سالِ عمرش را شماره — بسے افزون ز یکصد باد و پنجاه

ز رویش نورِ مهر و ماه تابد — بود تا تاب در خور نور در ماه

صدِ نقیش را بود پا بر سرِ تخت — عدویش را بود جا در بنِ چاه

**نثر در مدحِ حضرتِ مصنفِ والا شان و تقریظِ دیوان بلاغت عنوان ریختۂ کلک بلاغت سلک لائق الدولہ**

بلاغت پوست مغز روشنش مغز
فصاحت بندہ فکر صائبش شاہ

یکی دیوان اردو نغز فرمود
کہ نتوان خواندنش نرخ شکرگاہ

بجانش بندہ شاہان کلام اند
چہ نظم دلکشش ست اللہ اللہ

برین دیوان نظر کن تا ببینی
کلامی دلنشین و دلچسپ و دلخواہ

کلام نغز و نظم روشنش را
خرد بشنید و گفتا لوحش اللہ

اگر دل را نخواہی رنجہ گاہے
برین دیوان نظر کن گاہ و بیگاہ

گر انرا بشنود عاشق کشد ہوے
ور انرا بشنود والہ کند آہ

میان شاعران اہل دیوان
بلندش پایہ آمد قصہ کوتاہ

ز دیوان ہنر ابدال غزلخوان
لبشو مست و کلاہ انداز برماہ

بر نظم ہنر بیشہ فضل
بود نظم فصیحان بنگ روباہ

اگر مدحش شنیدی خسرو ہند
شدی مشتاق و گفتی این القاہ

و گر سعدی شنیدی گفتی از شوق
من او را بودمی ای کاش ہمراہ

بود نامش بمردی و بگردے
فزون از حاتم و رستم در افواہ

نی غلط گفتم این نه دیوانست
بلکه هر صفحهٔ نگارینش
وز مضامین بسی شگفته دران
سالِ طبعش ز روی استحسان

بل ز عدلست بیخزان گلشن
هست رنگین چو قطعهای چمن
گل و نسرین و یاسمین و سمن
گشت گلدستهٔ بهینِ سخن

۹۷

تقریظ از رشحاتِ سحابِ فکرِ بلند و طبعِ آسمان پیوند جناب حذاقت مآب حکیم صاحب عالیم اتب جناب مولانا مولوی حکیم سید محمد سجاد صاحب ملازم و معالج خاص حضور پر نور عالیجناب حضرت مصنف معلی القاب

فرید و نقدر گردون صدر جمجاه
بباغِ علم و دانش راستین سرو
فروزان اخترِ برجِ شجاعت

سلیمان شوکت و خورشید خرگاه
برا و رنگِ سخندانی گزین شاه
شجاعت را از و صد عز و صد جاه

یعنی ابن شاہِ ذیجاہ اود — اختر تابانِ برجِ غروشان

نام سلطانِ ولایت از الف — گر کنی با نامِ شاہِ مرسلان

درمیان افزون کنی نامِ ہنر — تا دہد ضیغم دلی را خوش نشان

زین گزین ترتیب خواندہ ہر سہ لفظ — ضم کنی لفظِ بہا در ہمدان

خوش شرف یابی بعد کنامِ یا — اسمِ والاایش شود نیکو عیان

این گزین دیوان کہ می بینی دلا — ہست تصنیفِ ہمان شاہِ شہان

نیست دیوان بل گرامی مخزنیست — از دُر و یاقوت و الماسِ گران

یا نمایان گشتہ اندر روزگار — نوبہاری از گلستانِ جنان

شرحِ وصفِ این گزین دیوان دہد — خود کجا آن خامہ را تاب و توان

گر زند جوشش عاجزی ایدل خموش — ہان سخن از نام و تاریخش بران

فیضِ نظمش بسکہ شایع چارسوست — نامِ تاریخش نظمِ فیض خوان

## ایضاً

للہ الحمد کین گزین دیوان — منطبع شد بصورتِ احسن

بران جملہ دواوین ست طغرا
کہ طغرای دواوین گشت نامش
بجو تاریخ طبعش ھم ازین نام
اسے آیے عمر و اقبال شہ ما

گزین دیوان آن شاہ خوش آئین
منزل ز آسمان مدح و تحسین
کہ سال ہجریش را ہست تبئین
فزون باد از حد و احصائے تعیین

وزین دیوان دواوین ابو زیب
لطغرا تا بود زیب فرائین

تاریخ طبع دیوان مبارک از ثمرات فکر صائب و نتائج ذہن ثاقب جناب سیادت و نقابت انتساب مولانا مولوی سید قمر الدین احمد صاحب ملازم خاص و متوسل با اختصاص حضور پرنور عالیجناب مصنف معلی القاب

آن ہزبر بیشۂ شعر و سخن
شہریار کشور حسن بیان

ثنای او بنویسم مرا کجاست مجال — مدیح او بسرایم مرا کجاست زبان

چو وصفِ او نتوانم کنم یکے ز ہزار — مرا بعجز و زبونی نبود بہ ست ہمان

کہ دستِ عجز و ضراعت برآورم بدعا — پیِ درازیِ عمرش بحضرتِ یزدان

خداش ملکِ سلیمان و عمرِ خضر دہاد — بقاش باد وابستہ با بقای جہان

ہمیشہ تا کہ بود ابرِ تیرہ و مظلم — ہمیشہ تا کہ بود مہر روشن و تابان

رخِ عدوے تو شاہا سیاہ چون شب باد — دلِ حبیبِ تو بادا چو روز نور فشان

ہمیشہ دشمنِ تو بادا دلِ غمناک — ہمیشہ خوشدل و مسرور باشی و شادان

ہمیشہ رحمتِ یزدان رفیقِ حالِ تو باد
کہ دولتی نبود بہ ز رحمتِ یزدان

## تاریخ طبع دیوان بلاغت عنوان ایضاً از جناب مولانا محمد

سخن دُرِ فرد و او بینش فرامین — شہِ فرمانروا ایش خسرو دین

ملکزادہ فرید و نقد سلطان — سر و سر دفترِ اربابِ تمکین

شہِ شاہانِ اقلیمِ فصاحت — ہزبرِ بیشۂ خلقِ مضامین

بگفتهٔ گهرین کاسهٔ بهای درست
بمنطقِ شکرین شهد ست آبِ کاشان

اگر ز صاحبِ دیوان سخن همی پرسی
وگر سوال کنی از فصاحتِ دیوان

هم اینست فخرِ همه ناظمانِ روی زمین
هم اینست فخرِ همه نظمهای اهلِ زمان

سخن سرائی ختم ست بر هنر چنانکه
سخا بحاتم و گردی برستمِ دستان

مدیحِ او نبود کارِ کلکِ هر مدّاح
توان شمارهٔ اوصافِ او دلا توان

نه ممکن ست که اوصافِ او کنم تحریر
که نزدِ عقل محالست و خارج از امکان

توان شمارهٔ عشری ز مدحتش کردن
اگر شمرد توان ذرّه های ریگستان

اگر شمرد توان موجهای عمّان را
دران زمان که وزد تند باد بر عمان

وگر شمرد توان قطره های باران را
دران زمان که به تندی فرا رسد باران

بنظمِ او نرسد نظمِ سعدی و حافظ
به شعرِ او نرسد شعرِ اعشی و حسّان

اگرچه کلکِ مرا نظم کار آسانست
ولیک نیست شمارِ کمالِ او آسان

دم از مدیحش اگر انوری زدی او را
میانِ مردمِ دانا لقب شدی نادان

خجل شدی و بعجز اعتراف آوردی
زبان کشادی در مدحِ او اگر سحبان

دگر گویم که سلکِ گوهرست این
کند تصدیق عقل و گویدم هان

نیارم مدحتِ این نظم کردن
بنظمِ خارج آهنگِ پریشان

غزالِ شادی ار خواهی شکارت
زدیوانِ هنر بایدل غزلخوان

بزیرِ چرخ چون او نیست توفیق
سخنگوی و سخن سنج و سخندان

## تقریظ از نتائجِ افکارِ گهربار جنابِ فضائل و کمالات مآب مولانا مولوی محمد شاه صاحب منیجر سرکارِ فیض آثار حضور پرنور عالیجناب حضرتِ مصنفِ معلّی القاب

اگر بدیدهٔ انصاف بینی این دیوان
دگر دلت نگشاید ز سیرِ باغِ جنان

نکوترینِ کلامِ سخنوران گزین
گزین ترینِ دواوینِ شاعرانِ جهان

اگرچه شعر بحکمت ستودنی بنود
ولی سفینهٔ این نظم را ستود توان

ستودنیست کلامِ ستودنی شاعر
هنر بپیشه بجود و کرامت و احسان

ستوده خوی پسندیده گوی عالی طبع
شگفته روی و کشاده جبین و لب خندان

تقریظ از افادات قلم بلاغت رقم عالیجناب سلطان کشور سخندانی سر برآرای ملک معانی تاج البلغا سراج الادبا مقبول بارگاه رب مجید بہین یادگار دودمان حضرت سلطان ٹیپو شہید حضرت شاہزادہ سلطان بشیر الدین صاحب المتخلص بہ توفیق

لازالت شموس افاداته طالعة

برین دیوان نظر کن ای سخندان
که گنج شایگانست این نہ دیوان

ز الفاظ و مضامین دل افروز
بود الحق نظیر باغ رضوان

ز مضمونهای رنگین باشدش گل
وز الفاظ طرب انگیز ریحان

برین دیوان نظر بکشا که گوئی
نعیم جنت ست و روح و ریحان

مضامینش طرب انگیز چون مل
گرامی تر ز دل شیرین تر از جان

تعالی الله ازین دیوان که کرده
بہای قند و نرخ شکر ارزان

برین دیوان که عید اہل ذوق ست
برب کعبہ گنج گاو قربان

اگر گویم که این دیوان چو جان ست
بجان تو که نبود زور و بہتان

## تاریخ طبع دیوان از حضور پرنور عالیجناب مصنف
## معلی القاب دام اقباله و اجلاله

ببین جوشِ بهارِ تازه دیوان
نه دیوان بل گلستانِ محبت

ببین هر سو گلِ معنی دمیده
میانِ صحنِ بستانِ محبت

سراسر دیوانِ محبت راز باشست
دلم باشد زباندانِ محبت

ز صهبای محبت باد سرشار
دماغِ باده نوشانِ محبت

بکامِ جان چو شانِ انگبین ست
ز هر شعرِ غزل شانِ محبت

بود دیوانِ من جانِ محبان
نمیگویم غلط جانِ محبت

چنین دیوان چرا محبوب نبود
که سرتا پاست در شانِ محبت

مکمل شد چو این گنجینهٔ شوق
مرتب شد چو دیوانِ محبت

هزبر شش سالِ اتمام اینچنین گفت
ببین لطفِ خیابانِ محبت

۱۲۹۷ ھ

مقصود جب وہ ٹھہرا پھر غیر سے غرض کیا
دنیا کی کچھ ہے پروا ہمکو نہ فکر دین کی

لڑتے ہی آنکھ یارو سرمے کی طرح ہمکو
الفت نے پیس ڈالا او چشم سرمگین کی

گر خسروانِ نامی شاہی سے ہین گرامی
ہے فخر یان غلامی سلطان مرسلین کی

شہرہ ترے سخن کا ہر سو ہنر پہونچا
دھومین مچی ہین کیا کیا تحسین و آفرین کی

# تمام شد

ہماری جان لوگے تو ہمین یہ بھی گوارا ہی

مجھے تلقین پڑھنے مین وہ لاتحزن سناتے ہین

الٰہی شکر یہ تو میری بخشش کا اشارا ہی

ہنر پر اہل زبان نے ہم سے سیکھی ہی زباندانی
فقط یہ فیض حضرت ہی جو یہ رتبہ ہمارا ہی

دلمین سمارہی ہی شکل اپنے مہ جبین کی
جچتی ہی کب نظر مین صورت کسی حسین کی

اقلیم دل تو ظالم پامال کر چکا ہی
اب فکر مین ہی شاید تاراج ملک دین کی

برسیگی چشم پرنم کس شعلہ رو کے غم مین
بجلی چمک رہی ہی پھر آہ آتشین کی

ہی نام اوس پریکا منقوش بیر دلپر
کب دولت سلیمان قیمت ہی اس نگین کی

مو باف مین وہ زلف وہ ظالم اسیر ہو ہی
مشکل ہی روکنا چوٹ اس مار آستین کی

قند لب نگار ہی شہد جان سے خوشتر
قدر اسکے روبرو ہی کب قند و انگبین کی

کرتی ہی مست وہ شار آنیکے ساغر کبا
خوشبو دماغ جا نمین وس زلف عنبرین کی

انجم ہی آسمان پر کیا صرف منفعل ہین
خود مہر و مہ خجل ہین افشان سے اوس جبین کی

ملین ہم یا نہ دلبر سے ملین اپنی طبیعت ہی
تبا تو ناصحا تو کون تیرا کیا اجارا ہی
خدا کے واسطے صورت دکھا اِی قاصدِ جانان
ترے دھوکے مین ہمنے راہگیرونکو پکارا ہی
نہین کچھہ اعتبار اس دولتِ فانی کا دنیا مین
خزانہ ہی نہ لشکر ہی سکندر ہی نہ دارا ہی
نئے جور و جفا کے گل کھلا کر کیا تمکرتے ہو
جگر کا داغ پوشیدہ نہین ہی آشکارا ہی
اگر تمکو نہ مین چاہون تو بولو کسکو پھر چاہون
کوئی معشوق تمسا ہی نہ تمسا کوئی پیارا ہی
بچا لینا مجھے اِی رحمتِ معبود محشر مین
ترا ہی آسرا ہی اور تیرا ہی سہارا ہی
نہین کچھہ غم جو دل لیکر کیا ہی جان بلب تمنے

مقابل جب کیا میرے لہو سے
نہ ٹھہری اوڑ گئی رنگت حنا کی

نکی فریاد محشر مین خدا سے
یہانتک پاسداری کی وفا کی

خبر لو اپنے دامن کی ہوا دو
رسے سکتے ہین غشی ہی انتہا کی

مقام ہوی گویا عالم دل
نظر آئی نہ صورت ما سوا کی

چبھا نشتر تو مژگان یاد آئی
نہ کم کی فصد نے وحشت سوا کی

نہ کیونکر ہو ہنر بر امید بخشش
محبت دل سے ہی شیر خدا کی

تری اس بیوفائی پر بھی یہ عالم ہمارا ہی
کہ مرتے مرتے تیرا نام لے لے کر پکارا ہی

قیامت کل ہی بس کل ہم ہین اور اوسکا نظارا ہی
اسی امید پر مرتے ہین اتنا ہی سہارا ہی

جسے عالم مین تم چاہو کنوئین دنیا کے جھنکواؤ
نہین ای غیرت یوسف کوئی ثانی تمہارا ہی

سُنگھا دی کے لا کے بُو زلفِ سا کی — یہ کیا تو نے قیامت ای صبا کی

کریمی نے وہ بینائی عطا کی — نظر آنے لگی قدرت خدا کی

نہ پونہچے منزلِ مقصود تک ہم — بہت کچھ منّتین کین رہنما کی

مریضِ عشق کی بھی کچھ خبر ہی — کھُبا ہی وہ نگاہون مین قضا کی

جگہ دی اونے خود پہلو مین ہمکو — اطاعت سے جو اوسکے دلمین جا کی

یہان جب تک رہا ماتم ہمارا — وہان شادی رچی نوبت بجا کی

ہمارا دل وہ آئینہ ہی جسکو — نہین صیقل سے کچھ حاجت جلا کی

ترے دامن سے لپٹے خاک ہوکر — محبّت کی یہ ہمنے انتہا کی

عدم مین ہمنے آبادی نہ دیکھی — نئی روز اسمین اک بستی بسا کی

ہمیشہ میری آنکھونمین رہے تم — تمھاری آرزو دل مین رہا کی

الگ بیٹھو ادب سے ای نکیرین — کہ آمد ہی یہان شیرِ خدا کی

جدھر مہکا گُلِ داغِ محبت — صدا آنے لگی صلِّ علیٰ کی

تری رفتار نے اک حشر ڈھایا — جدھر رکّھا قدم آفت بپا کی

اِسپہ نازان ہون کہ توبہ کا کُشادہ باب ہی
سرو قد اوٹھکر مری خاطر مری لیتے ہو جان
کونسی تعظیم ہی یہ کون سا آداب ہی
دونون رخسارون کا اونکے دیکھتا ہون اوجِ حُسن
ایک تو ہی آفتاب اور دوسرا مہتاب ہی
لعلِ دلبر میرے کُھدوالے تو اپنا اسمِ ذات
دوسرا ایسا نگین ممکن نہین نایاب ہی
مُنہ پہ لیتا ہی دلِ بیمار چوٹین عشق کی
ناتوانی مین بھی اپنے وقت کا سہراب ہی
آکے برسے اوس گُل کے گُلشن ہین مین دیا اسقدر
ہر طرف جل تھل بھرے ہین ہر چمن سیراب ہی

بارشِ ابرِ طبیعت سے یہ دیوان ای ہنر بر
غیرتِ باغِ جنان اگ گُلشنِ شاداب ہی

مہ رخون کو روبرو تیرے بھلا کیا ہو فروغ

جان جان مکھڑا ترا خورشید عالمتاب ہی

ہونگے پژمردہ چمن ہونیکو ہی رخصت بہار

گل وہ مرجھانے کو ہی جو باغ مین شاداب ہی

غنچہ و گل ہین خزان کے خوف سے سہمے ہوے

بلبل بیتاب کا صدمے سے زہرہ آب ہی

یہ نگین قدرتی ہی وہ جو اہر ہو تو ہو

لعل اگر کمیاب ہی تیرا دہن نایاب ہی

اک مسہری ایک چادر ایک شمع ای سیمبر

تیرے کشتے کے لیے درکار یہ اسباب ہی

بیڑیان زنجیر لنگر ہتکڑی اک طوق بس

تیرے دیوانون کا یہ زیور یہی اسباب ہی

عفو کی امید رکھتا ہون جو کرتا ہون گناہ

شب کو جو اپنی آہ کا شعلہ بلند ہوا
بولا وہ شمع دیہ اوڑی کسکی چنگ ہی

سیر چمن خوش آتی ہی ہمکو نہ سیر دشت
ہی جوشِ عشق اور ہی دلمین اومنگ ہی

اک سیمبر کے سونیکا سامان ہی درست
گل تکیے مخملی ہین طلائی پلنگ ہی

پر عکس ہی وہ آئنہ رو سکتے ہین ہم
صورت صفائی کی جو نہین عقل دنگ ہی

غائب ہوے جو آنکھ سے دلمین پہونچ گئے
ہر نقشہ میری آنکھ کا اونکی سرنگ ہی

بیٹھا ہوا ہی یار مرے غم مین سوگوار
محفل مین ہی رباب نہ [illegible] جلترنگ ہی

[illegible] سے خدا ہی [illegible] بات
[illegible]

گل کس طرح [illegible]
[illegible]

کیا کہون فرقت مین کیا حال دلِ بیتاب ہی
بے قراری مین کبھی بجلی کبھی سیماب ہی
اوس سے کہہ دو رحم جسکے عہد مین نایاب ہی
لے خبر بہر خدا اب دل بہت بیتاب ہی

تم بھی آئے ہو دیکھنے صورت | دل کے آئینے پر وہ صیقل ہے
بید مجنون ہے اپنا نخل مراد | اسمین اک پھول ہے نہ اک پھل ہے
آ چھپا سایۂ کرم مین ترے | [illegible] مکمل ہے
ہے عالم مین گر نہو وہ گیسو | میرے نزدیک یہ [illegible] جنگل ہے

کیون نہین سمجھتے اے ہنر بر آنسو
آج آنکھون سے کون اوجھل ہے

نام خدا شباب ہے دلمین اُمنگ ہے | طفلی مین اور رنگ تھا اب اور ڈھنگ ہے
وہ پوچھتے ہین لیکے مرے گھر کا جائزہ | مسند لگی ہے کسکی یہ کسکا پلنگ ہے
گردن مین آکے سانس اٹکتی ہے بار بار | طوق گلو سے اب تو جنون دم تنگ ہے
تیرے دہن کو لعل سے نسبت ہے کیا بھلا | اعجاز کا نگین ہے یہ اور وہ سنگ ہے
زر کی طمع نے سبکا لہو کردیا سفید | کچھ آجکل عجیب زمانیکا رنگ ہے
دھمکی فقیر طالب زر مین ہے جو یار | یہ جنگ زرگری ہے کہ سچ عزم جنگ ہے
آیا ہے جیسے باغ مین وہ غیرت چمن | رنگت گلون سے غنچون سے خوشبو بتنگ ہے

قفس مین اب تو گھُٹتے ہین نہ دانہ ہی نہ پانی ہی

چھُٹا ہی چاہتا ہی ایدل اب اس بیقراری سے

اجل آپونہچی ہی دم بھر مین رخصت جانفشانی ہی

ہنر مند ب تو دُرِ خوش آب ہی ہر شعر ترا پیشا

بحمد اللہ وہ بحرِ طبیعت مین روانی ہی

وہ جو اپنی نظر سے اوجھل ہی
دل ہی بیتاب جان بیکل ہی

روح مین وقتِ نزع ہل چل ہی
قصّہ اب کوئی دم مین فیصل ہی

دل ہلا ڈالے ہین خلائق کے
کس قیامت کی اونکی چھاگل ہی

کیا بہے تھے کسیکی یاد مین اشک
پھیلا کاہیکو آج کاجل ہی

جاتے ہین ہم جہانِ فانی سے
کون ٹھہرے یہان تو ہل چل ہی

برق ہی آہِ پُر شرر اپنی
مژۂ اشکبار بادل ہی

تابکی انتظارِ یار کرون
اک برس اتو مجکو اک پل ہی

چاند سورج ہین تختیون سے خجل
کون سے نور کی یہ ہیکل ہی

چلے ہین جان پر ہم کھیلکر پردہ اوٹھانے کو
نہ ڈر برقِ تجلی کا نہ خوفِ لن ترانی ہی

نہ لے عناّل چھلا ہاتھ سے میرے پسِ مردن
کہ جسپر جان دی ہی مینے یہ اوسکی نشانی ہی

لہو مین تھوکتا ہون دردِ دل دم بھر نہین تھمتا
جدائی مین یونہین گھٹ گھٹکے اکدن جان جانی ہی

خزان مین بھی قفس سے چھوٹنے کی تجکو حسرت ہی
تری تقدیر ہی مین خاک ای بلبل اڑانی ہی

شبِ معراج کی شہرت نہ ہو کیونکر دو عالم مین
حبیبِ خاص کے گھر مین خدا کی میہمانی ہی

قیامت مین سوا اکسیر کے یہ کام آئے گی
تمھارے عشق مین برسون جو ہمنے خاک چھانی ہی

کبھی ہم تھے چمن تھا جمع سب اسبابِ عشرت تھا

کشش تیری مجھے اس وقت ابدالآ زمانی ہی
شباب آئینہ دکھلا کے اونھین کرتا ہی خود رفتہ
بجا ہی یہ غرورِ حُسن آغازِ جوانی ہی
چھٹا پڑتا ہی جوبن ہوتی ہین جانین فدا صدہا
ستم ہی حُسن کا عالم قیامت نوجوانی ہی
یہ دل مین آئی کیا جو سرفراز آپ نے ہمکو
سُنین ہم بھی ہمارے حال پر کیا مہربانی ہی
عدم کے کوچ کرنے کا اجل فرمان لائیگی
جو تحریر مقدر ہی وہ اک دن پیش آنی ہی
تڑپتا ہی کوئی دل تھام لیتا ہی کوئی سُنکے
حقیقت مین نہایت درد خیز اپنی کہانی ہی
ہمارے مرنے مٹنے کی نہین کرتے ہو کچھ پروا
تمھین رحمت خدا کی واہ وا کیا قدردانی ہی

سب تجھے کوے یار مین ایدل نہ تڑپا جائیگا
ضعف ترسائیگا تجھکو تلملانیکے لیے

کون ہے غش مین پڑا یہ آج کیا ہے اہتمام
نخلخے بنتے ہین یہ کسکے سونگھانیکیلیے

دل یہ کہتا ہے کلیجے کا لہو کردو شریک
پیسی جاتی ہے حنا اونکے لگانیکیلیے

پکڑے ہین اپنا جگر جو دل دکھاتے تھے مرا
خود وہ روتے ہین جو آئے تھے رلانیکیلیے

یاس ہے دیدار سے ہے قطع امید وصال
دل ہمارا ہے فقط صدمہ اوٹھانے کے لیے

بیخودی سے وجد مین آتا ہے ہو کر مست ذوق
جسکو ہم دیتے ہین غزلین اپنی گانیکیلیے

موجزن ہوگا زمانے بھر مین دریاے گلاب
آج جاتے ہین وہ گلشن مین نہانیکیلیے

اعتبار رنج ہے کچھ ہے نہ راحت کو قیام
ہے تغیر رات دن ایدل زمانے کے لیے

سکہ داغ جنون نے وندرا دنکو ای مہر بر
سینت رکھی ہے یہ دولت کس زمانے کے لیے

محبت جانِ جان تمکو جو میری آزمانی ہے
تو اوسکا امتحان کرلو جو دل مین تمنے ٹھانی ہے
قریب الموت ہون اور دور مجسے یار جانی ہے

میعاد ختم قیدِ ملل کی بھی کیا ہوئی
نیچر بنے جو گبر و مسلمان نئے نئے

کس طرح ہو گذر درِ جانان پہ ای ہنر
دربان نئے نئے ہین نگہبان نئے نئے

یار نے وعدہ کیا ہی آج آنیکے لیے
منتظر ہون راہ مین آنکھین بچھانے کیلیے

آتے ہین وہ دل ہمارا آزمانیکے لیے
جاتے ہین ہم اپنی جانبازی جتانے کیلیے

بلبلو فصلِ بہاری مین یہ کیا سودا ہوا
شاخِ گل کی آرزو ہی آشیانے کے لیے

ہمتو بیٹھے رو رہے تھے قصدِ رخصت سنکے صبح
آپ کیا ہنستے ہوے اوٹھے ہین جانیکیلیے

زشتیِ اعمال سے یہ منفعل ہون قبر مین
ہاتھ نکلے ہین کفن سے منہ چھپانے کیلیے

آگ دامن مین لگی ہی آہِ آتشبار سے
دوڑے آئے ہین مرے آنسو بجھانے کیلیے

چرخ کو ویرانۂ حسن پوش پر آیا جو رشک
آگ کو ساکھو کی بھڑکایا جلانے کیلیے

اوس پری نے جو اوٹھوایا مری تابوت کو
گھر کے آیا ابرِ رحمت شامیانے کیلیے

خون روکر زخمِ دل سے مین تو بیدم ہو گیا
رہگیا سوفار تیرا مسکرانے کیلیے

صورت اونکی دیکھنا ہوتی ہی کب انکو نصیب
ہین مری آنکھین فقط آنسو بہانے کیلیے

محفل مین روز ہوتے ہین سامان نئے نئے
پیدا کیے ہین طرز مرجان نئے نئے

ہین ملک ہمین سے عہد شکن بیوفائیان
غیرون سے روز ہوتے ہین پیمان نئے نئے

پابند ہو گا دل کسی زنجیر زلف مین
دیکھے ہین شب کو خواب پریشان نئے نئے

ہاتھون سے اپنے اوسکے گل پیرہن کے آہ
کرتا ہون چاک روز گریبان نئے نئے

محراب کعبہ ابروے بت سے ہی آشکار
ہین کفر و دین مین میل کے سامان نئے نئے

ہر زخم اک چمن ہی تو ہر داغ لالہ زار
پھولے ہین میرے دلمین گلستان نئے نئے

جلسونمین کیون نہ قدر ہمارے سخن کی ہو
غزلین نئی نئی ہین غزلخوان نئے نئے

کیونکر نہ شاعرونکو سر نو سے ہو عروج
سامع نئے نئے ہین سخندان نئے نئے

زیر نگین ہوا ہی مرے کشور سخن
چاہون تو روز جمع ہون دیوان نئے نئے

جسدن سے ہوگیا ہی ہمین اوس پری سے عشق
ہین حوصلے نئے نئے ارمان نئے نئے

ہی ہر طرف کو گنج شہیدان کی اک بہار
پھولے ہین جابجا چمنستان نئے نئے

گہ یاس گاہ رنج گہے حسرت و ملال
آتے مکان دل مین ہین مہمان نئے نئے

اولجھاتے ہین دلونکو بھی شانے کی طرحسے
کرتے ہین پیچ گیسوے پیچان نئے نئے

جب مین جاتا ہون وہ کہتے ہین تم آیا نکرو
زہر لاتے ہو مرے گھر مین نگلنے کیلیے

جانیوالون نے خبر کی نہ سفر کی اپنے
مستعد ہم بھی تو تھے ساتھ ہی چلنے کیلیے

یاس و حرمان کی یہ کثرت تھی کہ رستہ نملا
آرزو رہگئی ارمان کو نکلنے کے لیے

کوے جانان مین چلو کہتی ہی میت میری
لوگ رکجاتے ہین کندھا جو بدلنے کیلیے

دیکھ اکدن تو تماشا مری دلسوزی کا
آؤن مین بھی ترے پروانون مین جلنے کیلیے

یار کے شعلۂ رخسار کی گرمی جو سنی
دل مرا ہوگیا موجود پگھلنے کے لیے

نخلِ امید نہ اکبار بھی سرسبز ہوا
لاکھ ارمان کیے پھولنے پھلنے کیلیے

حبس مدفن ہی نہ تفریح یہان ڈھونڈھ اے روح
حکم اس گھر مین ہوا کو نہین چلنے کیلیے

سب نہالانِ چمن ہوگئے پامالِ خزان
آئے تھے جو کہ یہان پھولنے پھلنے کیلیے

خوشخرامی کو تری دیکھ کے طاقت نہ رہی
کبک و طاؤس ترسنے لگے چلنے کیلیے

تا کجا رنج والم فرقتِ جانان مین ہر بر
کوئی تو شغل کرو دل کے بہلنے کے لیے

جوشِ جنون کے ہوتے ہین سامان نئے نئے
دیتے ہین پھندے تارِ گریبان نئے نئے

بہرِ گلگشتِ چمن آتا ہی وہ بالا بلند
باغ سے باہر نکلجائین صنوبر چاہیے

مندرج ہی اوسمین حالِ صدمۂ بازِ فراق
گر پڑا ہو راہ مین تھک کر کبوتر چاہیے

تا گداؤنکو عطا کرتے رہین ہر چار سُو
شاہِ اختر کو خراجِ ہفت کشور چاہیے

معن سے جعفر سے حاتم سے ہی بذل انکا دو چند
میرے شہ کو حکمرانی شش جہت پر چاہیے

عاشقونکو ساتھ لیچلنا جو چلنا ہی کہین
پادشاہِ حُسن ہو ہمراہ لشکر چاہیے

متّصل اوس شوخ کی جبین نظر آئے شبیہ
آئینہ اسطرح کا ہمکو سکندر چاہیے

اوس پریکے گرد پھر کر دے مرا مکتوبِ شوق
خط رسانی کو بلاگردان کبوتر چاہیے

دولتِ الطافِ اختر چاہتا ہون ای نہر
کانِ زر مجکو نہ کانِ لعل و گوہر چاہیے

عشق کا تیر اگر لیس ہی چلنے کے لیے
مستعد روح بھی ہی تن سے نکلنے کے لیے

ضعف جب قصد گرانیکا مرے کرتا ہی
یا علیؑ منہ سے مین کہتا ہون سنبھلنے کیلیے

اوٹھگئے سیکڑون اس بزمِ جہان سے احباب
رہگیا مین کفِ افسوس کے ملنے کیلیے

کیا کرون دلکی کسی نگ سے وحشت نہ گئی
لاکھہ گلشن مین پھرا دلکے بہلنے کیلیے

دل پہ چھُریان مینے جب رو کیین تو قاتل نے کہا
کچھ تو اپنی جان کا پاس اے دلاور چاہیے

خامہ تیرا یار ہو خونِ سیاہِ دل مداد
گر سند کو عشق کی تحریر محضر چاہیے

کج ادائی کا کبھی چرچا بھی ہوئیگا نہین
ٹیڑھی باتین وہ کرین سیدھا مقدّر چاہیے

مر رہا ہون مٹ رہا ہون جانِ جان تیرے لیے
عشقِ صادق کا یقین ہر وقت مجھپر چاہیے

رحم کھا کر آب و دانہ جب دیا صیاد نے
رو کے بلبل نے کہا مجکو گلِ تر چاہیے

ہم تو ہین جانباز پہناؤ ہمین زخمون کے ہار
نازنین ہو تم تمھین پھولونکا زیور چاہیے

بیکسی کہتی ہے تربت پر شہیدِ ناز کی
اک سہری پھولونکی اور ایک چادر چاہیے

تو کرے جنت کی خواہش ہے بڑی غیرت کی جا
تجکو اے دل آرزوے کوی دلبر چاہیے

جان تیرے رہا ہے یہ ہنر ریختہ جان
جانِ جان اب تو نگاہِ رحم اسپر چاہیے

اک غزل اب اور پڑھنا پیشِ اختر چاہیے
رنگ دکھلانا طبیعت کا مکرر چاہیے

شمع کو پروانہ بلبل کو گلِ تر چاہیے
اور سب سے پہلے مجکو میرا دلبر چاہیے

رات دن پیشِ نظر تصویرِ دلبر چاہیے
کچھ تو تسکینِ دلِ بیتاب و مضطر چاہیے

باغبانونکو یہ گلشن مین ہوا ہی کھٹکا
فرش گل کو نہ کہین آتے ہی صرصر اولٹے

ہم بھی حاضر ہین تہ تیغ گلا رکھنے کو
آستینین تو وہ جلادِ ستمگر اولٹے

تو تو اقرار رہائی کا کیا کرتا تھا
او سیہ صیاد مرے قطع کیے پر اولٹے

جیسا اولٹا مین پھرا اوسکے لیے درِ در سے
اسطرح سے بھی کسیکا نہ مقدر اولٹے

ٹوٹتا ہی کوئی تار تو سمجھتا ہون یہ مین
چرخ سے ہوکے شرر آہ کے اخگر اولٹے

غمِ فرقت سے کوئی دم نہین تسکین ہر بر
خفقان سے نہ کہین یہ دلِ مضطر اولٹے

چترِ شاہانہ نہ ہرگز بندہ پرور چاہیے
دامنِ رحمت کا سایہ میرے سر پر چاہیے

سنگِ طفلان ہمکو معشوقونکو زیور چاہیے
تمکو سب کچھ اور ہمکو خاک پتھر چاہیے

وصل کا سامان ہی آنکھین بچھانیکی ہی شب
ساتھ اونکے سونیکو پھولونکا زیور چاہیے

پوچھکے احوالِ دل کہنا کلیجے پر بھی ہاتھ
ای مریجان پاس دونونکا برابر چاہیے

اوج حاصل تھا ترے زانو پہ ہتا تھا کبھی
اسطرح تجکو نہ ٹھکرانا مرا سر چاہیے

قبر میری دیکھکے حسرت سے وہ کہنے لگے
اسکی تربت پر بھی اک پھولونکی چادر چاہیے

اگر تو شربت دیدار کا اُس کے کرے وعدہ ابھی صحت ہو وہ طاقت ترے بیمار مین آئے

شہادت چاہو نمین دلکے اگر نخچیر ہو نیکی ابھی قمنون کی بو سرخی سوفار مین آئے

ملک ہر سمت اوٹھے سر قد تعظیم کی خاطر ہوئی یہ منزلت عاشق جو بزم یار مین آئے

سنا ہی ہمنے یہان اکثر دعا مقبول ہوتی ہی مرادین ہم بھی لینے کو تری سرکار مین آئے

مسیحا سے حقیقت درد دل کی کہنے جاونگا ذرا ہوش آئے مجکو جان مجھبہ بیمار مین آئے

تلاطم ہو گیا ہر سمت اونکی آمد آمد سے قیامت ہو گئی برپا جو وہ دربار مین آئے

یہان تو ای ہنر اکثر قیامت ہتی ہی برپا
ہمارا سا جگر کر لے تو کوسے یار مین آئے

عہد و پیمان کے مضمون تو اکثر اولٹے وصل کے نام سے اب چڑھتے ہین تیور اولٹے

بعد مدت کے رقیبون کے مقدر اولٹے خط یہان آئے وہان شکوون کے دفتر اولٹے

میکشی کی زہی فصل ہی میخانہ اودسے سرنگون کیسے رہین شیشے تو ہین ساغر اولٹے

کوئی افسانہ نہین سیر فسانے کی طرح سب تواریخین پڑھین سیکڑون دفتر اولٹے

قصر محبوب مین ہر سو جو پڑے تھے پردے میری آہون سے وہ سب آج برابر اولٹے

چہرہ جو چمکے چھوٹ پڑے کوہِ نور کی
یارب تو اوس پریکو وہ حسنِ جمال دے

لیجاؤن گل چڑھانیکو مجنونکی قبر پر
جوشِ جنون مفر جو مجھے ایکسال دے

رخ سے نقاب اولٹکے دکھا شکل چاند سی
ارمان آج میرے بھی دل کا نکال دے

شاہون سے لین خراج کرین جشن نامی ہزبر
اختر کو ذوالجلال وہ جاہ و جلال دے

کسیدن سیر کرنیکو جو وہ گلزار مین آئے
گلونمین بو بصارت نرگسِ بیمار مین آئے

ہم اپنی جانکو بیچین کرین تیری خریداری
جو ای یوسف لقا تو حسن کے بازار مین آئے

قلم کرتے ہین وہ سر عاشقون کے اس صفائی سے
یہ کیا ممکن جو دھبا خون کا تلوار مین آئے

قفس مین ہم رہے جبتک تو سر صیاد نے ڈھکا
اوڑائی خاک گلچین نے جو ہم گلزار مین آئے

ہمین جلوہ نہ کوہِ طور پر بھی تمنے دکھلایا
یہانتک ہم تمھارے حسرتِ دیدار مین آئے

سنوارے تمنے جب اسکو تو عالم مین ہزارون دل
لٹکنے کو تمھارے گیسوے خمدار مین آئے

عدم مین آکے پہنچے سیر کی شہرِ خموشان کی
کہان سے ہم کہان گھبرا کے ہجرِ یار مین آئے

غضب ہے تو فگن ایجان جانِ افشان ہے ابرو کی
کہان سے نور کے جوہر تری تلوار مین آئے

دستِ داؤد کا ہی سوزِ محبت مین اثر
موم کیطرح پگھلتے ہین جگر پتھر سے

کوہ پر جاتا ہون فرہاد کے سمجھانیکو
سر نہ ٹکرائے کہین بارِ دگر پتھر سے

کوچۂ یار مین طفلانِ پریزاد اگر
پاٹ جاتے ہین مجھے تا بکمر پتھر سے

سنگریزون کیطرح لعل پڑے رہتے ہین
اوسکے کوچے مین ہین بقدر گہر پتھر سے

سخت جان ہون نہین چوٹ مجھے کچھ صیاد
تو چھری تیز جو کرتا ہی تو کر پتھر سے

کچھ نہین دولتِ دنیا کی تمنا ہی ہنر بر
اپنی نظرون مین ہین سب لعل و گہر پتھر سے

یارب نہ شامِ ہجر کا مجکو ملال دے
آئی ہوئی بلا مرے سر سے ٹال دے

دو ایک جام ساقیِ رنگین خیال دے
آتی ہو جسمین پھولکی بو وہ زلال دے

ایدل یہ اپنے عہد شکن سے نہین ہی دور
کل کیطرح سے آجکا وعدہ بھی ٹال دے

ای دل سوالِ وصل تو آسان ہی مگر
ایسا نہو وہ بات تری ہنسکے ٹال دے

دل لیکے چین دوگے یہ ہمکو نہین امید
دم بھر مین پھر کہوگے کلیجہ نکال دے

بوسہ ملیگا یا نملے گا بلا زبان
للہ منہ سے بول جوابِ سوال دے

وصل کی شب مختصر ہی صبح ہجران ہی قریب
مجکو باتون مین نہ بہلاؤ خدا کیواسطے

جھٹپٹے مین بال کھولے پھرتے ہو کیون بام پر
شام کا ہی وقت اوترآؤ خدا کیواسطے

اسطرف کروٹ تو لو دیکھو ہوئی جاتی ہی صبح
وصل کی شب ہی نہ شرماؤ خدا کے واسطے

ہی نظر کا پھیرنا چشم مروت سے بعید
مرتے ہین دیدار دکھلاؤ خدا کے واسطے

دے رہے ہو غش مین مجکو اپنے دامن کی ہوا
ہوش آتا ہی نہ گھبراؤ خدا کے واسطے

یاد ہی کہتے تھے شبکو اب نہین بگڑینگے ہم
زہر منگوا کے نہ تم کھاؤ خدا کیواسطے

سے اپنے دامن کی ہوا دیکر وہ کہتے ہین شریر
غش سے چونکو ہوش مین آؤ خدا کیواسطے

کوہکن مر گیا ٹکرا کے جو سر پتھر سے
سوزش غمسے نکلتے ہین شرر پتھر سے

شیشۂ دلکو مرے توڑ کے پروا نہ ہوئی
ان بتونکے بخدا کیا ہین جگر پتھر سے

سوز پنہان کی یہ تاثیر ہی ایجان جہان
دلسے تو آہین نکلتی ہین شرر پتھر سے

آنسوؤنکی مرے انمین جو شباہت پائی
اوس ستمگار نے پسوائے گہر پتھر سے

لب کو او اہل سخن لعل جو کہتے ہین کہین
مین ندونگا کبھی تشبیہ مگر پتھر سے

ہوگیا عقدِ ثریا چرخِ ہشتم پر بحل
جھنکے افشان شب کو جب چھپکا لگایا آپنے

آفتابِ رخکی جب سب تابِ نظارہ دکے
چار آنکھین جسنے کین اوسکو رولایا آپنے

خوش ہوے دیکھا اثر آہِ قیامت خیز کا
کیون دلِ مظلوم کو اتنا ستایا آپنے

جو کوئی جیسا کرے ویسا ہی پاتا ہی اوسے
دلنے مجکو دکھہ دیا دلکو ستایا آپنے

دل نہ آنا تھا نہ آیا ہاتھہ فکرین سب کین
لاکھہ کچھہ چاہا مگر قابو نپایا آپنے

بھولکر اونسے نہ پوچھا دردِ غم مین ای ظہر بر
ہاے کس بیرحم سے دلکو لگایا آپنے

جھوٹ سچ باتون سے باز آؤ خدا کیواسطے
چپ ہو بس منہ نہ کھلواؤ خدا کیواسطے

منہ سے بولو بت نہ بنجاؤ خدا کیواسطے
معجزہ عیسےٰ کا دکھلاؤ خدا کیواسطے

قلبِ عاشق جل رہا ہی سوزِ غمسے خودبخود
آتشِ ہجران نہ بھڑکاؤ خدا کے واسطے

کوچ ہی دنیا سے دم مین آنکھہ اب ہوتی ہی بند
آکے مجکو دیکھہ تو جاؤ خدا کیواسطے

ہمتو تم پر جان دین تم بیرخی ہمسے کرو
بیوفا اتنے نہو جاؤ خدا کیواسطے

اگلی پچھلی باتین سب کھلجاینگی چپکے رہو
بس ہمارا منہ نہ کھلواؤ خدا کیواسطے

جان لی پہلے تو وہ عالم دکھایا آپنے
پھر کیا تابوت پر رحمت کا سایا آپنے

پھر بھیر پوچھا نہ کیون ہمکو ستایا آپنے
عشقبازیمین کسے بیمثل پایا آپنے

غش پہ غش آنیلگے مجکو بھی موسے کیطرح
اس ادا و ناز سے جلوہ دکھایا آپنے

ہم ہی جانبازیمین ٹھہرے سر جگر ثابت قدم
بارہا چھریان لگا کے آزمایا آپنے

دل الٹ کر میرا دم بھر مین جو مجنون کر دیا
کون سے افسون سے دیوانہ بنایا آپنے

جان جاصورت کوئی ہے بھی آمرزش کی بھی
قبر پر تلقین پڑھکر بخشوایا آپنے

پھر نہ چونکا یا کسی ان خفتگان خاک کو
ایک عالم کو یہان لاکے سلایا آپنے

مجکو درد عشقبازیکی دوا آتے بھی نہ ی
مرد صد سالہ کو اکثر جلایا آپنے

دھوپ مین نکلا ہو ہمین جب آفتاب حشر کی
کر لیا ہے دامن رحمت کا سایا آپنے

لو لگائی جسنے گل ہو سکی ہوئی شمع حیات
جو ہوا پروانہ دل اوسکا جلایا آپنے

یہ تو کہیے نکلے تھے جسوقت سیر شہر کو
کسکو ترسایا کسے جلوہ دکھایا آپنے

جسکا دل چھینا نصیب اوسکو کہان راحت ہوئی
پھر نہ چین آیا اوسے جسکو ستایا آپنے

ربط اک جان و دو قالب کا تھا ہمسے آپسے
کیون کیا ہو کر جدا اپنا پرایا آپنے

کچھ نفس کا شمار باقی ہے | تیرے بیمار مین رہا کیا ہے

ابھی کم سن ہین وہ نہین واقف | ناز کیا چیز ہے ادا کیا ہے

دل کو کھو بیٹھے کیسے خوب ہوا | خیر اب اسکا جھینکنا کیا ہے

اے مسیحا بتا تو دے للہ | درد تنہائی کی دوا کیا ہے

نکلی جاتی ہے کیون یہ قالب سے | روح کو آج ہو گیا کیا ہے

کس گنہ پر ہلاک کرتے ہو | یہ تو کہدو مری خطا کیا ہے

دل دیا ہمنے تمنے صدمۂ جان | وہ خطا کیا تھی یہ سزا کیا ہے

جان لیتی ہے کیون شب فرقت | مینے اسکا گنہ کیا کیا ہے

زہر ایذاے ہجر مین کھالین | اور اس درد کی دوا کیا ہے

مینے چھیڑا تو کس ادا سے کہا | جان کی خیر ہے ہوا کیا ہے

جان لینی تھی لیجکے صاحب | جائیے اب یہان دھرا کیا ہے

محتسب گر نہین ہے شیشۂ مے | یہ بغل مین تری چھپا کیا ہے

کیون ھنر بر آہ و نالہ کرتے ہو | خیر تو ہے تمھین ہوا کیا ہے

آہ کرلی ہی کہ مشتاق نہ صورت دیکھے
آئینہ سامنے منگوا کے لگا رکھا ہی

تو کہان ہی جو گلے تجھکو لگاؤن اے گل
ہان ترا داغ کلیجے مین لگا رکھا ہی

مجھکو بھی میرے مقدر کا دکھا دو فرمان
جانِ جان کون سے دفتر مین لکھا رکھا ہی

چار دن مین سب اوجڑ جائیگا گلزارِ جہان
باغِ عالم مین وہ گل تمنے کھلا رکھا ہی

مستعد جان ہی دینے کو ہون تنہائی مین
زہر کھانیکے لیے مینے منگا رکھا ہی

عشق کے تیغ سے ٹکڑے جگر و دل تو ہوے
جھوٹی قسمون کے لیے سر کو لگا رکھا ہی

دونون عالم ترے دیدار پہ غش کرتے ہین
اسقدر ساری خدائی کو لبھا رکھا ہی

منہ دکھانیکے بھی لائق نہ رہے عالم مین
ایک محجوب نے وہ حال بنا رکھا ہی

واہ کیا تیری ہوا داری ہی اے شوخ
رنگ سوسن کا گلستان مین اوڑا رکھا ہی

سامنے یار کے خود رفتہ نہو جاے نہر بر
دلِ بیتاب کو پہلے سے سکھا رکھا ہی

درد سر کی مرے دوا کیا ہی
خاک پا کے سوا بھلا کیا ہی

نہین کھلتا ہی ماجرا کیا ہی
دل دھڑکتا ہی کیون ہوا کیا ہی

لیتا ہی جان عشق کا آزار دیکھیے
دم توڑتا ہی آپ کا بیمار دیکھیے

سمجھا چکے ہین آپکو سو بار دیکھیے
کیجے نہ بات بات مین تکرار دیکھیے

باغِ بہشت کو بھی نہ زنہار دیکھیے
جبتک ہی آنکھ انجمنِ یار دیکھیے

حسرت ہی تجکو خواب مین اک بار دیکھیے
سوتے ہوے نصیب کو بیدار دیکھیے

لیکر غزل ہنر کی ای یار دیکھیے
کیا کیا ہی نظم حالِ دلِ زار دیکھیے

اس نصیحت نے مجھے اور ستا رکھا ہی
سر مرا ناصحِ مشفق نے پھرا رکھا ہی

لطف ہی نصف ملاقات کا حاصل اس سے
خط کو اونکے جو کلیجے سے لگا رکھا ہی

ای گلو تمنے تو اتنا نہ ہنسایا تھا کبھی
جسکے بدلے مجھے اس درجہ رولا رکھا ہی

آئی ہی نکہتِ گل لیکے صبا کیا صیاد
شورِ بلبل نے قفس مین جو مچا رکھا ہی

کیون پرستان مین نہ افسانہ ہو وحشت میری
کس پریزاد نے دیوانہ بنا رکھا ہی

جلد اوس غیرتِ بلقیس کو تو پہونچا دے
نامہ لکھا ہوا ای بادِ صبا رکھا ہی

مین ترے وعظ و نصیحت کو نہین سننے کا
ناصحا سر مرا بیکار پھرا رکھا ہی

کعبے مین دلکے دخل بت شعلہ رو کا ہی
ہین چھپے کبھی کبھی محفل مین قہقہے
قیمت اسکی آپ سے دیجائیگی کبھی
کاٹیگی بیگناہ یہ کسکس کی گردنین

یہ جا کے نور دیکھیے اور نار دیکھیے
کس وجد مین ہین عشق کے سرشار دیکھیے
عاشق کے دلکو آپ نہ ہر بار دیکھیے
کیا کرتی ہی یہ آپ کی تلوار دیکھیے

چرخ نہم سے بھی نظر آئے تو ای ہنر بر
وان جا کے قصر یار کی دیوار دیکھیے

بھولے سے بھی نہ جانب گلزار دیکھیے
کرتا ہی کیا چلن ترا ای یار دیکھیے
اب لیتے ہین کہ پرچۂ اخبار دیکھیے
اچھی نہین یہ کاوش بیکار دیکھیے
بس تجکو جا کے طور پہ ای یار دیکھیے
لیتا ہون دل پہ آپ کی تلوار دیکھیے
جلوہ دکھا کے آپ جو اکبار دیکھیے

ہر وقت تیرے پھول سے رخسار دیکھیے
پامال کرتی ہی کسے رفتار دیکھیے
لکھی جو ہو تو کچھ خبر یار دیکھیے
گالی نہ ہمکو دیجیے ہر بار دیکھیے
بیٹھے ہوے الگ ترا دیدار دیکھیے
اپنی جفائین اور مرا پیار دیکھیے
عالم کو حشر تک بھی نہ ہشیار دیکھیے

ہی رشکِ پری ہاتھ حنابازیکو لگا کے
تابوت مرا تختِ سلیمان نہین کرتے

اُس حسن پہ ہنستے ہین [illegible] وہ جا کے
پھر نازِ تبسم گلِ خندان نہین کرتے

[illegible] نہو گا
دل دیتے ہین اور آپ پہ احسان نہین کرتے

گر شاہِ خراسان سے ہے بڑھکر آپکو ہی عشق
کیا دیر ہی کیون عزمِ خراسان نہین کرتے

دم بھر تو آکے حالتِ بیمار دیکھیے
اک سانس مین غش آتا ہی کئی بار دیکھیے

یوسف کو آنکھ اوٹھا کے نہ زنہار دیکھیے
بس دیکھیے تو یار کا دیدار دیکھیے

ہونیکو ہی اشارۂ ابرو سے کشت و خون
کس کس پہ آج چلتی ہی تلوار دیکھیے

سرمہ کرین وہ دلکو کہ پیسین حنا کے ساتھ
تقدیر جو دکھائے وہ ناچار دیکھیے

حاضر ہون دلکو میرے چھری سے کرید کے
اچھی طرح سے زخم مین سوفار دیکھیے

کیونکر لگا لگا کے کلیجے سے تمکو یار
صورت تمھاری کرکے تمھین پیار دیکھیے

سفاک سیم تن کے یہ دل مین سمائی ہی
کشتون کے پشتے لاشون کے انبار دیکھیے

گاہک ہماری جان کے ہین آپ تو مگر
اسپر ہم آپکے ہین خریدار دیکھیے

اے یار دل آزاری مہمان نہین کرتے
مشتاق جو آئے تو پریشان نہین کرتے

اک ور قدم رنجہ مریجان نہین کرتے
عشرتکدہ یہ کلبۂ احزان نہین کرتے

جب کہتا ہون دکھلا کے رخ احسان نہین کرتے
منہ پھیر کے کہتے ہین کہ ہان ہان نہین کرتے

اے رشک چمن سیر گلستان نہین کرتے
نرگس کو خجل گل کو پشیمان نہین کرتے

وہ لطف دکھایا ہے تری بزم نے ہمکو
بھولے سے بھی اب سیر گلستان نہین کرتے

لو اشک بھی آج آتش ہجران سے ہوئے خشک
طوفان بپا دیدۂ گریان نہین کرتے

ہان چاہتے ہین ہم تجھے اے غیرت یوسف
یہ حال غرض ہمسے بھی پنہان نہین کرتے

آئینہ جو ہو حسن کی خودبینی کا اے یار
خوش رکھتے ہین اوس دلکو تو حیران نہین کرتے

پریونکو تم اے رشک پری لاکے کبھی تھا
ویرانۂ عاشق کو پرستان نہین کرتے

یوسف کی جو افتاد کا احوال سنا ہے
رخ ہم طرف چاہ زنخدان نہین کرتے

صحرا کو بھی یہ پاس ہے دیوانے کا تیرے
زخمی کف پا خار مغیلان نہین کرتے

دل دشمن جانی کو دیا دوست سمجھکر
وہ کام کیا ہمنے جو حیوان نہین کرتے

اک تم ہو ہمین تیر لگاکے بھی نہ پوچھا
اک ہم ہین جدا زخم سے پیکان نہین کرتے

چال ان فتنہ خرامونکی بلا ہوتی ہی — اک قیامت دمِ رفتار بپا ہوتی ہی

کشمکش مین پڑی ہی ترے بیمار کی روح — نہ قضا آتی ہی اسکو نہ شفا ہوتی ہی

تمسوا ای حضرتِ دل کوچۂ جانان مین چلو — ہم بھی آتے ہین جو تائیدِ خدا ہوتی ہی

دل دھڑکتا ہی ابھی سے کہ شبِ وصل چلی — دیکھیے صبح کو حالت مری کیا ہوتی ہی

عہد پیری ہی بھرا کرتے ہین ٹھنڈی سانسین — سچ ہی ہنگامِ سحر سرد ہوا ہوتی ہی

ڈھونڈھنے والے تمھارے تمھین پائین کہان — تم جہان ملتے ہو وہ کونسی جا ہوتی ہی

کیا عجب ہی تجھے دیکھین کہ تصور سے ترے — نور کی آئنۂ دل پہ جلا ہوتی ہی

کوئی بچتا بھی ہی بیمار تری الفت کا — یہ بتا دے کہ کسیکو بھی شفا ہوتی ہی

جان پر کھیل کے لکھا ہی یہ خط مین انکو — ہم بھی آتے ہین جو تقدیر رسا ہوتی ہی

دیکھیے کب ترے عاشق کی بر آتی ہی مراد — کب گنہگار کی مقبول دعا ہوتی ہی

دل پکڑ لیتے ہین کہتے ہین بلا لو اسکو — گوشزد انکے ہماری جو صدا ہوتی ہی

روضۂ حضرتِ شبیرؑ پہ چلتے ہین ہنر

اب نہین دیر ہی تائیدِ خدا ہوتی ہی

امیدِ وصل ہو تو ہی یہ بھی ہمین قبول
صبر و شکیب ہمنے یہ مانا کہ سخت ہی

ارباب مایہ کا ہی تواضع سے وزن قدر
جھکتی ہی بار دار جو شاخِ درخت ہی

پھولا پھلا نہالِ تمنّا نہ عمر بھر
باغِ جہان مین مجسا کوئی سبز بخت ہی

برسون کے بعد مجکو ہوا ہی یہ دن نصیب
پہلو مین جو وہ سوئے ہین بیدار بخت ہی

مضمون عیان شکستہ دلی کا یہین سے ہی
ہر شعر تیرے خستہ جگر کا دو لخت ہی

یہ عشق بد بلا ہی حقیقت مین ای ہنر بر
شیرون کا بھی کلیجہ اسی سے دو لخت ہی

دیکھیے ہجر مین حالت مری کیا ہوتی ہی
روح ذکرِ شبِ ہجران سے فنا ہوتی ہی

اگر چاہے تو اسرارِ خدا ظاہر بشر کر دے
نتھا اتنا بھی اوس صحراے وحشت ناک مین کوئی
کہ مجنون نجد مین آئے تو لیلےٰ کو خبر کر دے
جو چمکایا ہی داغِ دل کو میرے فضل سے یارب
عروج اسکا بڑھا ایسا ستارے سے قمر کر دے
زبانی لوگ مرتے ہین ہزار اوس تیغِ ابرو پر
ہماری طرح جب جانین کوئی سینہ سپر کر دے
کسدرجہ تیغِ عشق کی بھی چوٹ سخت ہی
دل جس سے پاش پاش جگر لخت لخت ہی
دل ہی نہین ہر شاخ تمنّا ہری ہو گیا
جڑ جسکی کاٹ ڈالی ہی یہ وہ درخت ہی
اوسکی گلی مین خاک نشینی ہی سلطنت
دیہیم کی ہوس نہ تمنّاے تخت ہی

ہماری فصد کھلتے ہی کہا فصّاد سے اوسنے
نہین دَم اسمین باقی بند اب خونِ جگر کر دے

جہان سے کوچ ہے بندہ ہون تیرا رحم کر مجھپر
مہیّا کچھہ تو میرے واسطے زادِ سفر کر دے

قدم رنجہ نہ گلگشتِ چمن مین صبحدم کیجے
کہین پیدا نہ شورِ عندلیبان دردِ سر کر دے

وہ ہین چورنگ پر مائل کدھر ہے اے دلِ مضطر
اسی پر روک تلوارین کلیجے کو سپر کر دے

یہی بیقدر آنسو جو بہا کرتے ہین فرقت مین
اگر وہ ہنسکے دیکھے بے بہا انکو گہر کر دے

بھروسا کچھہ نہین دنیا مین دَم کی آمد و شد کا
یہ چند انفاس اے دل یادِ خالق مین بسر کر دے

اسے ہے اختیار ایسا خدا کے کارخانے مین

تیرے پسینے سے جو ہوا ہی مقابلہ
خوشبو گلاب سے ہی کشیدہ گلاب کی

اکسیر کیمیا سے زیادہ ہی ہر ہر
آئے جو ہاتھ خاک در بوتراب کی

یہ ای سوز محبت آہ میں پیدا اثر کردے
کہ میرے درد دل کی میرے عیسے کو خبر کردے

وہ دونوں ہاتھ میں دو جام می ہمکو جو بھر کردے
تو فکر دو جہان سے ایکدم میں بیخبر کردے

غضب ہی فصل گل میں دیکھنا تجکو شکستہ پر
خدا پھر لائق پرواز بلبل تیرے پر کردے

کن انکھیوں سے اگر وہ دیکھلے انبوہ محشر کو
قیامت پر قیامت یار کی ترچھی نظر کردے

فغان مجنون کی سن سن کر دعا کرتی تھی یہ لیلے
بس اب کم یا الٰہی قیس کا درد جگر کردے

دیکھی ہی کیفیت شرفِ آفتاب کی
یوسف ملین تو پوچھے تعبیر خواب کی

پڑتی ہی چھوٹ کسکے رخِ لاجواب کی
ہی روشنی جو دلمین مرے آفتاب کی

بلبل ہی روح گر چمن بوترابؑ کی
پروانہ حشر کی ہو نہ روزِ حساب کی

برہم وہ ہوکے اوٹھہ تو گئے میرے پاس سے
ثابت ہوئی نہ وجہ مگر کچھہ عتاب کی

صورت کا آپکی جو بندھا قبر مین خیال
کچھہ بھی خبر رہی نہ عذاب و ثواب کی

ادنی کی قدر کچھہ نہین اعلے کے سامنے
دریا کے آگے کیا ہی حقیقت حباب کی

اوس بیوفا کو لکھکے تو بھیجا ہی خطِ شوق
لیکن مجھے امید نہین کچھہ جواب کی

ٹھکرا کے میری قبر کو بولا وہ بیوفا
تربت یہان ہی کوسنے خانہ خراب کی

اوس برقِ وش کی یاد مین ہر روز رات بھر
رلوا رہی ہی اشک فشانی سحاب کی

پاتا جو مین کبھی ورقِ آفتاب کو
تصویر کھینچتا ترے جوشِ شباب کی

گردن جو میری کاٹکے روتی نہ یہ لہو
بڑھتی نہ آبرو تری تیغِ خوش آب کی

دونون جہان مین ہمکو نرکھا کہین کا بھی
مٹی ہماری عشق نے ایسی خراب کی

نزدیک ہی خزان کا زمانہ بھی اے گلو
یاد آئینگی حکایتین حسنِ شباب کی

ہمیشہ موسمِ گُل مین یہی افسانہ رہتا ہی

محبّت کے بہانے سے لگاوٹ لاکھہ پیدا کی

دلِ ناآشنا تیرا مگر بیگانہ رہتا ہی

نکر جوشش محبّت مین نصیحت باز آنے کی

کہین قابو مین ای ناصح دلِ دیوانہ رہتا ہی

وہ ہر شب جلوہ افروز آکے ہوتے ہین بحمداللہ

چراغِ حسن سے روشن مرا کاشانہ رہتا ہی

ارادہ ہی کرون اوس رشکِ یوسف کی خریداری

ہمیشہ نقدِ دل کا ہاتھہ مین بیعانہ رہتا ہی

یہ شوقِ دید ہی آنکھون کو اک طفلِ برہمن کا

حرم مین دیدۂ دل جانبِ بتخانہ رہتا ہی

یہ کیفیت ہی شوقِ میکشی مین ای ہنر برابی

بغل مین شیشۂ مے ہاتھہ مین پیمانہ رہتا ہی

شرابین ڈھلتی ہین ہر دم پریرو جمع ہین ساقی
عجب گلزار روز و شب ترا میخانہ رہتا ہی

قیامت عشق کی لو ہی بجھائے سے نہین بجھتی
کہ دل اوس شمع رو پر جلکے بھی پروانہ رہتا ہی

نہین معلوم ہی ملکِ عدم کو بد دعا کسکی
ہزارون بستیان بستی ہین پر ویرانہ رہتا ہی

پریشانی دلِ صد چاک پر کیا کیا گذرتی ہی
وہان اولجھا ہوا زلفون مین جب تک شانہ رہتا ہی

دل اپنا خوش وہ کر لیتے ہین خود بینی سے خلوت مین
نکھرنے کے لیے آئینے سے یارانہ رہتا ہی

بپا ہی رات دن ہنگامۂ محشر جدھر دیکھو
قیامت گاہ ای دل کوچۂ جانانہ رہتا ہی

گریبان پھٹتے ہین غنچون کے بلبل تنکے چنتی ہین

تمہارے دھیان مین رہتا ہون رات دن خاموش
نہ خود غلط ہون نہ مدہوش ہون نہ دیوانہ

ہی بسکہ ذوقِ شراب طبع رکھتا ہون
ہواے ساقیِ کوثر مین شعر مستانہ

کبھی جو شمع کے سوزِ دروں کا ذکر ہوا
تو کہتے ہین نہ لکھو عاشقونکا افسانہ

بہار آئی ہی گلزار مین دلہن بنکے
مہک رہی ہی عجب نکہتِ عروسانہ

پری سی شکل کے وہ داغ ہین ہم مین
کہ ہوگیا دل پر داغ بھی پریخانہ

ہزار طرح سے حورون نے ہمکو بہلایا
جنان مین ڈھونڈھتے نکلے جو بزم جانانہ

سمجھکے وصل کی شب کو بہر نیت قدیر
تمام رات پڑھی ہی نمازِ شکرانہ

## ردیف یا

زبان پر مرتے مرتے یار کا افسانہ رہتا ہی
جو عاشق ہی وہ وقتِ نزع بھی دیوانہ رہتا ہی

نہ بیتابی نہ باقی نازِ معشوقانہ رہتا ہی
جہان مین عاشق و معشوق کا افسانہ رہتا ہی

گرد پھرتا دمبدم وہ خود تری تصویر کے — پانون گر ہوتے تو کرتا لاکھہ چکر آینہ

صاف وہ مہرِ درخشان ہی یہ شیشا ہی مگر
اوسکے چہرے سے مقابل ہوگا کیونکر آینہ

چراغِ حسن کا اوسکے ہوا ہون پروانہ — کہ جس پری کا زمانہ ہوا ہی دیوانہ
نہ ہمتا ہوش رہا ہی نہ مجھا دیوانہ — بیانِ لیلی و مجنون ہی صِرف افسانہ
ہمارا سوگ اوتارو بس اب سنگار کرو — بدن مین عطر ملو زلف مین کرو شانہ
یقین ہی دل ترا ای شمع و پگھل جائے — ہمارے سوزِ درون کا سُنے جو افسانہ
پلا دے ساقیِ گلرنگ کیتکی کی شراب — رہے جہان مین گلزار تیرا میخانہ
خدا کے فضل سے اک جمگھٹا ہی پریونکا — بنا ہی آج پرستان ہمارا کاشانہ
ہمارے دلکو کیا ضبط ای شہِ خوبی — ہوا ہی کونسی تقصیر پر یہ جُرمانہ
یہ رمز کیا ہی وہی اس سے خوب واقف ہی — بڑھایا عبد سے معبود نے جو یارانہ
کبھی جو وحی کا چرچا جہا نمین ہوتا ہی — تو عاشق اوسکو سمجھتے ہین تیرا افسانہ
کیا ہی نجد دورنگی نے تیرے گلشن کو — جہانپہ باغ کِھلا تھا وہان ہی ویرانہ

## ردیف ہائے ہوز

ہی ضیائے تن سے رشکِ مہر و خاور آئینہ
عکسِ دندان سے ہوا ہی کانِ گوہر آئینہ

دیکھنا مدِ نظر ہو آپ کو گر آئینہ
نذر دینے کے لیے لائے سکندر آئینہ

شوقِ آرائش ہوا ہی اون پری رویکو اسقدر
ہاتھ سے چھُٹتا نہین ہی اب تو دم بھر آئینہ

کیون ہی یہ حیرت زدہ ہی کسکی صورت کا
دوڑتا پھرتا ہی کیون ہر سو لئے گھر گھر آئینہ

ہم فقیرونکو فقط ہی عشق صورت سے تری
محوِ خود بینی رہین دیکھین تونگر آئینہ

جھانک کے دروازے سے کوئی نہ جبین دیکھلے
اک لگا رہتا ہی مسند کے برابر آئینہ

جلوہ گر جسدم ہوا اسمین خیالِ روئے یار
ہو گیا فوراً مرا قلبِ مکدّر آئینہ

کوئی دم خود بینی سے فرصت تمھین دیتا نہین
ٹوٹ جائے یا خدا ہاتھون سے چھُٹ کر آئینہ

روئے انور کے سوا ٹھکر ہی اسمین دیکھتا
ہی ہتھیلی اوس پریرو کی مقرر آئینہ

کب کرتا ہی ضیا ہر آئینہ سیماب سے
قلبِ مضطر خود ہوا سیماب بنکر آئینہ

کیا مقابل آپکے آئینگے یوسف خیر ہی
مُنہ تو اپنا پہلے دیکھین اوٹھا کر آئینہ

کرتے ہین بارہ دریمین اس ادا سے وہ سنگار
سکتے کے عالم مین ہی حیران و ششدر آئینہ

آنکھون مین پھر رہا ہے جو سامانِ لکھنؤ
حسرت یہ کہہ رہی ہے کہ قربانِ لکھنؤ

تھا رشکِ باغ کو جو ویرانِ لکھنؤ
گلزار تھا ہر ایک بیابانِ لکھنؤ

رشکِ نعیم کہتے تھے کل تک جسے ملک
اُجڑا پڑا ہے آج وہ بُستانِ لکھنؤ

سودائی اوسکو دیکھکے ہوتا تھا آدمی
بازار چوک تھا جو پرستانِ لکھنؤ

پروا نہین ہمین جو زمانہ سیاہ پوش
کافی ہے نورِ شمعِ شبستانِ لکھنؤ

آئے نظر گدا بھی وہانکے دوشالہ پوش
رکھتا تھا کیا بہار زمستانِ لکھنؤ

ہر مور کو بھی اوجِ سلیمانؑ نصیب تھا
تھے جم حشم تمام گدایانِ لکھنؤ

رکھتے عزیز سلطنتِ مصر سے سوا
یوسفؑ جو دیکھتے کبھی زندانِ لکھنؤ

حورین بھی ناز جھاڑ کے غمزے بنی کہتی تھین
امی جلّ شانہٗ سر و سامانِ لکھنؤ

رنگین و دلفریب تھی ہر ایک کی زبان
سحبانؔ تھا ایک ایک زباندانِ لکھنؤ

یارب عروجِ اخترِ اوجِ شہی سے پھر
روشن ہون محلِ و شبستانِ لکھنؤ

سلطانِ نامور کو ملے پھر نگینِ ملک
پھر حکمران ہو جا کے سلیمانِ لکھنؤ

تقدیر مین لکھا ہے تو اک روز ای ظہیر
دیکھینگے چلکے پھر وہی سامانِ لکھنؤ

ای ہمصفیرو مژدۂ فصل بہار دو
دن آ گئے خوشی کے چمن مین پکار دو

پیکان ہی جگر مین تو سوفار دل مین ہی
اک تیر مین گرائے ہین تمنے شکار دو

دیوانے ہمسے قید جو ہونگے تو اسطرح
زنجیر کے عوض انھین پھولون کے ہار دو

یوسف خود آئین شانہ ہلانے کیواسطے
میت ہماری تم جو لحد مین اتار دو

بسمل کو نیمجان جو نہ چھوڑو تو خوب ہی
جاتے ہو ایک تیر اسے اور مار دو

جس جسطرح سے چاہین کرین پیار ہمکو
اتنا شب وصال مین آج اختیار دو

سینے پہ دُھرے جو ہونگا اونکے ہیں ابھار
پیدا ہوئے ہین سرو رواں مین انار دو

شیر خدا نے کی وہ سخا جہان مین
حکم خدا ہوا کہ انھین ذوالفقار دو

عاشق مین بوتراب کا ہون منکر و نکیر
ٹھہرو ابھی زمین کو نہ حکم فشار دو

ناخوش ہو خفا ہو کرو بد زبانیان
آئینگے تمکو دیکھنے گالی ہزار دو

کردو شہید ناز کی تربت کو گرد برد
مہمیز اپنے رخش کو ای شہسوار دو

ہونے لگی اذان سحر ساقیو اوٹھو
کچھ مے بچی ہوئی ہی دفع خمار دو

دم توڑتے ہین جان بچالو ہر ربی
لپٹو گلے سے بوسۂ لب ای نگار دو

مین تو شیدای روے دلبر ہون — مضطرب ہجر مین نہ کیونکر ہون

سامنا ہو چکا ہی آفت کا — ہجر کا نام سنکے مضطر ہون

مجسے جھکتے ہین عاشقان جہان — آج عشاق کا مین افسر ہون

آینہ سینے اوسکو دکھلایا — بخت کا اپنے مین سکندر ہون

آبرو حق نے مجکو یہہ بخشی — بحرِ شاہی کا مین بھی گوہر ہون

مہرِ اختر سے ہی فروغ مجھے — ورنہ ذرّے سے بھی مین کمتر ہون

وصل مین ہی فراق کا دھڑکا — کیا کہون خوش ہون نہین کہ مضطر ہون

بوسہ لینے کی جو سزا ہو مجھے — مین گنہگار تو مقرّر ہون

بعدِ مدّت ہوا ہی وصل نصیب — کیون نہ جامے سے اپنے باہر ہون

کیون کھٹکتا ہوا چشمِ حاسد مین — نیش ہون خار ہون کہ نشتر ہون

کم نہین مجکو یہ فروغ ہنر
یعنی مین نورِ چشمِ اختر ہون

ردیف واو

نکلا مین کے جا کے خاک اوڑاتا جو سوے نجد
مجنون نے دی صدا کہ برادر کہان کہان
کہسار کیطرف جو گیا سر پٹکنے کو
فرہاد نے کہا مرے افسر کہان کہان

باغ جہان مین فضل الٰہی سے ای ظہیر
پھولا پھلا ہی گلشن اختر کہان کہان

دل بیتاب آ گیا بل مین
جا پھنسا گیسوے مسلسل مین
خوش کوئی شال کوئی مخمل مین
ہین گدا مست اپنے کمبل مین
یون ہی رخ پر نقاب کا عالم
چاند جیسے چھپا ہو بادل مین
قیس کی سر بسر تھی نادانی
سوکے مجنون گیا ہی جنگل مین
تلخ ہی کسقدر کلام رقیب
تلخی ہوتی نہین یہ حنظل مین
کسقدر ہی شب فراق سیاہ
یہ سیاہی نہین ہی کاجل مین
تیرے دانتون نے جو ضیا پائی
وہ کہان گوہر مکلل مین
تو ہی یکتا کہان ترا ثانی
اور اگر ہی تو چشم احول مین

کیون نہ اوس سے لگائین دلکو ظہیر
وہی آخر مین وہی اول مین

شب کو پھرا تو ای مہِ انور کہان کہان — مجکو رہے تلاش مین چکر کہان کہان

چمکی ہی اوسکی تیغِ دو پیکر کہان کہان — ایدل کھلے ہین یار کے جوہر کہان کہان

دل آپسے ہی لونگا ہزار آپ ٹالیے — کیا آپ چھوٹ جائینگے کہکر کہان کہان

افلاک و عرش زیرِ قدم سرنگون ہوے — اعزاز بخش آئے پیمبر کہان کہان

غیرونمین دوستونمین حسینونمین آجکل — کھلتے ہین اپنے شوق کے دفتر کہان کہان

روکے کسیکی یاد مین دریا پہ نہر پہ — ہمنے لٹائے اشک کے گوہر کہان کہان

پایا نہ میرے غیرتِ بلقیس کا مکان — تاوے کر آیا جا کے کبوتر کہان کہان

رویا ہون جابجا تری آنکھونکی چاہ مین — اشکونکا موجزن ہی سمندر کہان کہان

بیدردیان تری مژہ یار کیا کہون — نشتر لگائے ہین مرے دلپر کہان کہان

روئینگے ہم جگر پہ دلِ بیقرار پر — دیکھین لگائے جاتے ہو خنجر کہان کہان

دلمین جگر مین سینے مین پہلو مین دیکھنا — قاتل نے میرے مارا ہی خنجر کہان کہان

چو رنگ دل ادھر ہی ادھر ہی جگر دونیم — دیکھا کھلے ہین تیغ کے جوہر کہان کہان

لیلی وشونکے سودے مین مانند قیس کے — چھانی ہی ہمنے خاک برابر کہان کہان

منہدی کی فرمایش ہی کب جب خشک خونِ دل ہوا
کیا مین اونھین بھیجون حنا دل کا لہو شامل نہین

سب تو اوسیکی کہتے ہین میری نہین سُنتا کوئی
فریاد مین کس سے کرون ای دل کوئی عادل نہین

آئے یہان جسکے لیے دیکھا نہ اوسکو پھر چلے
بزمِ جہان مین کیا کرین وہ رونقِ محفل نہین

جسکو نہین سودا ترا جسمین نہین الفت تری
مٹّی ہی وہ پتھر ہی وہ وہ سر نہین وہ دل نہین

پتھر پسیجا ہی کہین شدّت سے ہی وہ سنگدل
ناحق دیا دل کو ہنر پر اوس بت سے کچھہ حاصل نہین

دوڑا مین جسکو گھر سے نکلکر کہان کہان
دکھلایا جلوۂ رخِ انور کہان کہان

ٹکرایا کوہسار پہ ہی سر کہان کہان
دل ڈہونڈھتا پھرا تجھے دلبر کہان کہان

کی سیر آج آپنے دن بھر کہان کہان
ہین لعل میرے خون سے پتھر کہان کہان

یعنی تپان ماہی صفت کیون سامنے بسمل نہین

کہتا ہون مضطر ہو کے جب اب ضبط کا یارا نہین

وہ ہنسکے مجھہ سے کہتے ہین تو عشق مین کامل نہین

پھرتا ہی کیا چارون طرف کر غور جاتا ہی کہان

کچھہ یاد ہی غافل تجھے کیا گور کی منزل نہین

کیا بات گھبرانے کی ہی تم سن تو لو کہتا ہون کیا

ٹھہرو ذرا برہم نہو مین وصل کا سائل نہین

مرنے کو مر جائین ابھی لیکن گناہون کا ہی ڈر

شکل بس آمرزش کی ہی مرنا تو کچھہ مشکل نہین

کہدو کوئی اوس ترک سے مین پھر رہا ہون سر بکف

شوقِ شہادت ہی مجھے کوئی مرا قاتل نہین

برسات ہی برسات ہی ہر میکدہ آباد ہی

وہ کون سی جا ہی جہان رحمت تری نازل نہین

رنگ بدلا ہی زمانے نے عجب
آشنا ترکِ وفا کرتے ہین

جب وہ لٹکاتے ہین اپنے گیسو
قیدیِ دامِ بلا کرتے ہین

میرا دل توڑکے پروا بھی نہین
اور اولٹا وہ گلا کرتے ہین

صدمہ کسنے انھین پونہچایا ہی
پھول کیون چاک قبا کرتے ہین

ہم تصور کی بدولت اکثر
دو بدو اونسے رہا کرتے ہین

ہجر کی شب کا نہ پوچھو احوال
رات بھر آہ و بکا کرتے ہین

غمزدہ ہین مرے غم مین صیاد
باغبان تنکے چُنا کرتے ہین

دلمین وہ رہکے جو درد اوٹھتا ہی
دمبدم شکرِ خدا کرتے ہین

زانوِ فکر پہ سر ہی پہرون
ای ہنر آپ یہ کیا کرتے ہین

اظہارِ غم مشکل نہین قابو مین لیکن دل نہین
تڑپے نہ مچھلی کی طرح ایسا کوئی بسمل نہین
سو وار دل پر کرکے بھی تو شادمان قاتل نہین

تمسے کیا حضرت یوسف کی مثال — جھوٹ سچ لوگ کہا کرتے ہین

سات پردو مین چھپے ہین لیکن — تیری آنکھون مین پھرا کرتے ہین

شمع رخ پر ترے ای شعلہ حسن — ہم تو پروانہ رہا کرتے ہین

ساقیا تیری عنایت سے مدام — مے گلرنگ پیا کرتے ہین

ق

کہیو یہ حال ہمارا قاصد — پوچھین گر رات کو کیا کرتے ہین

آنکھ سے تو نہین دیکھا لیکن — روز یہ سب سے سنا کرتے ہین

رنج تنہائی مین تا صبح مدام — شب کو بیتاب رہا کرتے ہین

عشق کے جوش مین ہر وقت ظہیر
شعر شوقیہ کہا کرتے ہین

داستان تیری سنا کرتے ہین — رات دن وجد کیا کرتے ہین

صدمۂ ہجر سہا کرتے ہین — اشک آنکھونسے بہا کرتے ہین

چٹکی لیکر وہ کہا کرتے ہین — درد دل کی یہ دوا کرتے ہین

عشق صادق مین اثر ہوتا ہی — ہم ہمیشہ یہ سنا کرتے ہین

کیا چمک پائی ہی سلکِ اشک سے
آبداریِ گہر ملتی نہین

شربتِ دیدار کی حسرت نکر
داروے دردِ جگر ملتی نہین

کل تلک تیور تھے سیدھے ای ہنربر
آج کیون اونکی نظر ملتی نہین

کیا کہین ہجر مین کیا کرتے ہین
پہرون خاموش رہا کرتے ہین

اس ادا سے وہ ادا کرتے ہین
جان تک لوگ فدا کرتے ہین

شبِ فرقت مین سحر ہونیسے
ہمتو مایوس رہا کرتے ہین

ای پریرو ترے وارفتہ کو
لوگ سودائی کہا کرتے ہین

دیتے ہین شربتِ دیدار اونھین
جن مریضونکی دوا کرتے ہین

مرغِ جان کو قفسِ جسم سے ہم
تیرے صدقے مین رہا کرتے ہین

پھر چلے یار کے گھر حضرتِ دل
دیکھیے آپ یہ کیا کرتے ہین

بولے یون سنکے وہ شیون کو حسین
کیا خبر ہونگے سنا کرتے ہین

اوٹھے وہ سنکے یہ ہنگامۂ حشر
آج ہم حشر بپا کرتے ہین

خاکِ پائے سیمبر ملتی نہین
یہ دوائے دردِ سر ملتی نہین

اب تو یہ عالم ہی میرے ضعف کا
نبض بھی دو دو پہر ملتی نہین

روئے لیلی نجد مین مجنونکو خاک
قبر ٹکرانے کو سر ملتی نہین

کیا جوانی سے کرے پیری تپاک
شام سے ہرگز سحر ملتی نہین

ایجدا کیسی عدم کی راہ ہی
اک مسافر کی خبر ملتی نہین

کیا نسیمِ صبح نے مژدہ دیا
آج بلبل کی نظر ملتی نہین

دولتِ دیدار کا سائل نہو
یہ کسیکو ای بشر ملتی نہین

ایک سیدھی سی کہی تھی مینے بات
ترچھے بیٹھے ہین نظر ملتی نہین

جسکا بندہ ہون وہ کل دیگا مجھے
آج چپ کی داد اگر ملتی نہین

عبد اور معبود مین خلوت ہی
کیا تھا شورا کچھ خبر ملتی نہین

کیا کڑی چوٹین ہین تیغِ عشق کی
دل بچانے کو سپر ملتی نہین

جو لگائی ہی خدا نے عرش پر
وہ تو تشویش سے ملتی نہین

کرتا عنقا کی رگِ جان کو خجل
کیا کرون اونکی کمر ملتی نہین

رکھتے ہین ایک نشانی مرے داغ دلکی
یعنی قرآن مین طاؤس کا پر رکھتے ہین

شاید آجاے ہمارا بت مینوش ادھر
مئے گلرنگ کو ہم جام مین بھر رکھتے ہین

وعدۂ وصل بھلا دین تو قیامت ہوجاے
وہ مرے نالۂ شبگیر اثر رکھتے ہین

ہمسے اوکتائین نہ مہمان سراے فانی
آج ہم آئے ہین کل عزم سفر رکھتے ہین

کیا چمن مین یہ اسیران قفس جائینگے
نہ انھین طاقت بازو ہی نہ پر رکھتے ہین

اونکا ہوتا ہی گذر یار کے پروانون تک
شمع کیطرح ہتھیلی پہ جو سر رکھتے ہین

ختم ہی چاہنے والون پہ ترے جانبازی
دل ہی رکھتے ہین یہ عاشق نہ جگر رکھتے ہین

حکم بھی ہوگا رہائی کا تو جائینگے کہان
نہ ٹھکانا کہین اپنا ہی نہ گھر رکھتے ہین

وہ تو خود پاتے ہین بیدم دم رخصت مجھکو
ہاتھ سینے پہ جو ہنگام سحر رکھتے ہین

دیکھین کسطرح رہ منزل جانان طی ہو
پاس توشہ ہی نہ ہم زاد سفر رکھتے ہین

حشر کی چوٹ کوئی ہمپہ نہین پڑنیکی
ہم بھی ایسی تری رحمت کی سپر رکھتے ہین

ابر اگر اشک فشانی کو ہی موجود ہنر
ہم بھی رونے کے لیے دیدۂ تر رکھتے ہین

ہمارا بھی دمساز ہو اے مسیح / تجھے اپنے دستِ شفا کی قسم

مزا عشق کے درد مین وہ ملا / ہمیشہ کو کھالی دوا کی قسم

سرِ طور جلوہ اوسی کا تھا / اوسی رخ کے نور و ضیا کی قسم

علاجِ جنون کا تو کچھ قصد تھا / مسیحا نے دیدی دوا کی قسم

مین بے ڈھونڈھے اونکے نہ باز آونگا / اونھین کے مجھے نقشِ پا کی قسم

سُنیگا وہ کاہیکو بندے کی بات / نہین مانتا جو خدا کی قسم

تمھین نے چورایا ہی بس دل مرا / تمھارے ہی دزدِ حنا کی قسم

مین آلِ عبا کا ہون عاشق ہزبر
مجھے اپنے مشکلکشا کی قسم

## ردیف نون

آبرو موتیون کی اشک اگر رکھتے ہین / رونقِ لالہ و گل داغِ جگر رکھتے ہین

تیغِ ابرو کے لیے سینہ سپر رکھتے ہین / ہم وہ دل رکھتے ہین قاتل وہ جگر رکھتے ہین

نزع کیوقت جو آجاے مسیحا تو کہون / یونہین بیمارِ محبت کی خبر رکھتے ہین

دل اونکا چھین کے بھی نہ بیدل کہو اونھین | رکھتے ہین داغِ عشق کو عاشق بجاے دل

سینہ سپر کرون نکہون منہ سے اُف تلک | چھریان لگا کے وہ جو ہر آزماے دل

مٹی دی یار نے کفِ رنگین سے وقتِ دفن | بعد از فنا یہ ہمکو ملا خونبہاے دل

اوس دلربا کی بزم مین آئے تو ہین ہزبر
آفت کا سامنا ہے خدا ہی بچاے دل

## ردیف میم

کرین وعدہ کھائین وفا کی قسم | یہ عیار ہین بت خدا کی قسم

نکھالو بگڑ کر وفا کی قسم | چلے آؤ تمکو خدا کی قسم

نہ جھوٹی نہ ہی یہ ریا کی قسم | تمھین چاہتے ہین خدا کی قسم

جہان چاہو تم آزمالو ہمین | وفادار ہین ہم وفا کی قسم

ادھر بھی ذرا اک نظر دیکھ لو | تمھین اپنی شرم و حیا کی قسم

خدائی مین تجھسا نہین نازنین | مجھے تیرے ناز و ادا کی قسم

کوئی ظلمِ ظالم نہ باقی رہے | تجھے اپنے جور و جفا کی قسم

## ردیف لام

کرتا ہی وصل یار مین بھی ہاے ہاے دل
مجکو ہزار بیہ تو نہ بھائی اداے دل

تاثیر درد عشق اگر کچھ دکھاے دل
ہاتھون سے دلکو تھام کے کہیے گا ہاے دل

کہتے ہو چپ ہو نہ کہو ہاے ہاے دل
اچھا کرینگے ضبط رہے دل کہ جاے دل

اس درد کی فغان ہی کہ ہل ہل گیا ہی عرش
اتنا بھی آدمی نہ کسیکا دکھاے دل

دیکھے شگفتگی دل پر نور کی اگر
پروانہ ہوشیار تو بلبل فداے دل

او بحر حسن تو ہی بتا دے کہان تلک
اشکون کے ساتھ خون کا دریا بہاے دل

جب یہ کہا کہ ہاتھ سے جاتا ہی دل مرا
بولے مری بلا سے رہے دل کہ جاے دل

دام اجل جہان مین حلقے اسیکے ہین
کاکل کے پیچ مین تو کسیکا نہ آے دل

ہم کس سے حال دل شب تنہائی مین کہین
ہمدرد ہو تو اوس سے کہین ماجراے دل

ہوتا ہی ضبط گریہ مین اک بیگنہ کا خون
اب ہم وہی کرینگے جو کچھ ہو رضاے دل

آواز میری سنکے جو پوچھا تو غیر سے
کہتا ہی کون دردرسیدہ کہ ہاے دل

دل جسکا ترپے ماہی بے آب کیطرح
بیتاب ہو کے کیون نہ کہے ہاے ہاے دل

باتین کرتا ہی جو وہ رنگین بیانِ سبزہ رنگ

سبزۂ خط سے بہارِ حُسن ہوتی ہی دوچند

زہر کھاتا ہی عشقِ نوخطانِ سبزہ رنگ

نخل ہین تیرے چمن مین چھوٹے چھوٹے سبز سبز

یا کہ محفل مین بہم ہین کچھ بتانِ سبزہ رنگ

شاخین جھونکے کھاتی ہین ہی زور پر بادِ بہار

جس طرح گانے مین جھومین مطربانِ سبزہ رنگ

بڑھ گیا شورِ عنادل دیکھکر بوٹا سا قد

نخلِ گُل ہی یا مرا غنچہ دہانِ سبزہ رنگ

جوبن اپنا سبزۂ ساحل دکھاتا ہی جہان

دل کو بَل دیتی ہی یادِ نوخطانِ سبزہ رنگ

گلشنِ آلِ عبا کا ہون مین عاشق ای ہنر

خلد مین لونگا زبرجد کا مکانِ سبزہ رنگ

باغِ عالم مین ہین گو لاکھون بتانِ سبزہ رنگ
کھُب گیا دل مین مرے اک نوجوانِ سبزہ رنگ

لہلہاتا ہی جو سبزہ ہر طرف برسات مین
یاد آجاتی ہی بزمِ دلبرانِ سبزہ رنگ

حق تعالےٰ اوسکے پھندے سے عنادل کو بچاے
باغ مین آیا ہوا ہی باغبانِ سبزہ رنگ

ابر ہی سبزہ ہی لطفِ میکشی ہی آج کل
جمع ہین گلزار مین اب ساقیانِ سبزہ رنگ

عہدِ پیری مین ہوا سرسبز کشتِ آرزو
ہوگیا مدِ نظر اک نوجوانِ سبزہ رنگ

داغ جو دل کے ہرے ہین کیون نہون مجکو عزیز
ہین یہی تو ارمغانِ مہربانِ سبزہ رنگ

پھول جھڑتے ہین دہن سے اوسکے گویا باغ مین

## ردیف گاف

بھڑکتی ہے مرے سینے مین رنج و غم کی آگ
جلا رہی ہے مجھے دوری صنم کی آگ

کوئی بجھانے نہ آیا لگی مرے دل کی
کسی نے آکے یہ بھڑکی ہوئی نہ کم کی آگ

تمھارے عشق نے مجکو جلاکے خاک کیا
زمانے بھر کی مرے واسطے بہم کی آگ

تلاش نار مین اونکو پیمبری دیدی
عجب کلیم نے دیکھی ترے کرم کی آگ

تمام ہوگئی آخر کو شمع جل جل کر
لگائی سوز نے پروانیکے ستم کی آگ

بدن جو گرم ہے دم بھر مین سرد ہوتا ہے
چراغ گل ہے یہ مہمان ہے کوئی دم کی آگ

ہماری آہ مین بو ہے لہو کے جلنے کی
بھڑک رہی ہے کلیجے مین کس ستم کی آگ

ہمارے سوز جگر سے مقابلہ نکیا
تنور کی بھی تو اسطرح سے نہ چمکی آگ

اوٹھا جو میرے کلیجے سے آہ کا شعلہ
تو میرے سامنے دوزخ کی پھر نہ چمکی آگ

تپ فراق کلیجے کو پھونکے دیتی ہے
خدا بجھائے ہمارے غم و الم کی آگ

سمجھکے دلکو جلانا ہنر ہے یا درہے
بجھانے سے نہین بجھتی ہے سوز غم کی آگ

پھرے جا بجا ٹھوکرین کھائین کیا کیا
ترے عشق مین ہم گئے لامکان تک

اوترکر جو بال اوسنے دریا مین دھوئے
پھنسین دام مین زلف کے مچھلیان تک

یہ کیسی تھین بیباکیان یہ تو کہیے
بجین غیر کے کانمین چٹکیان تک

جو کوچے مین اوس حور وش کے پڑے ہین
نہین دھیان بھی اونکا جاتا جنان تک

خدا کے لیے ای صبا تو ہی جاکے
مرا نامہ پونہچا مرے مہربان تک

بڑی قید ہی تیرے وحشی کی خاطر
پنہا دی ہین حدادنے بیڑیان تک

خدا کی قسم قول اپنا تو یہ ہی
مزا زندگی کا ہی عشق بتان تک

تری راہ مین یار دل پال کیا ہی
جو ہو حکم صدقے کرون نقد جان تک

مرے دستخط کو پڑھا دل ہی دل مین
نہ آیا مرا نام اوسکی زبان تک

ملا چین بعد فنا بھی نہ ہمکو
چبا لین سگ یار نے ہڈیان تک

تمھین ضبط دیکھو مرے سوز غم کا
ہوا خاک جلکر نہ نکلا دھوان تک

ہی مراب دعا کر کہ اختر سلامت
مزا شعر گوئی کا ہی قدردان تک

دل لوٹتا ہی درد کی جی بھر کے لذتین — دیتا ہی تیرے ہجر مین کیا کیا مزا قلق

عشاق کے رفیق یہی ہین فراق مین — افسوس بیقراری و آہ و بکا قلق

جو کچھ کہ پیش آنی ہی پیش آئیگی ضرور — مرنا ہی ایکدن شدنی اسکا کیا قلق

ہی خوف جوش غم مین ترا خون ہو نجائے — ای دل نکر زیادہ براے خدا قلق

فرقت مین کون کون سے صدمے کو مین سہون — دل کا جدا قلق ہی تمھارا جدا قلق

آئے نہ وہ ہماری عیادت کے واسطے — افسوس مرتے مرتے اسیکا رہا قلق

حامی ہین تیرے حیدر کرار ای ہنر — تجکو تو حشر مین بھی نہوگا ذرا قلق

## ردیف کاف

جلایا تپ غم نے مجکو یہان تک — کہ جل جلکے چونا ہوئین ہڈیان تک

مٹایا مٹانا تھا تجکو جہان تک — فلک باز آ اب بھی آخر کہان تک

نہ صیاد آیا نہ گلچین نے پایا — نہ پونہچا کوئی مجھ بے خانمان تک

ترے خاکسارونکے قدمونکی جانب — ہمیشہ رہا سرنگون آسمان تک

منقار مین جو لیکے اوڑا میرا استخوان
طائر ہین جتنے لیگیا سب پر ہما شرف

پیغام لیگئی ہی جو عاشق کا یار تک
کیا کیا نہین بڑھا ترا بادِ صبا شرف

دامن سے تیرے آکے لپٹتے ہین متقی
ایسا تری حضور سے حاصل کیا شرف

عاشق انھین کا ہو ہمین توسل انھین سے ہی
مجکو ضرور دینگے شہِ لافتی شرف

مداح آفتاب رسالت کا ہون نہر
محشر مین مجکو دینگے حبیب خدا شرف

## ردیف قاف

پوچھو نہ کچھ فراق مین کسکو تھا قلق
دلکو جدا قلق تھا مجھے تھا جدا قلق

پیدا ہوئی نہ صورت وصل حبیب آہ
ہمکو تمام عمر اسی کا رہا قلق

ارمان دلکے دل ہی مین رہجاتے ہین تمام
کیونکر کرین نہ موت کا شاہ و گدا قلق

ہوش و حواس تاب و توان نے دیا جواب
کس کسکا ایک پیری نے مجکو دیا قلق

چھٹکارا دردِ دل سے ہو مجکو نہین امید
اللہ ہی جو کھوئے تو جائے مرا قلق

اتنا جو گھٹ رہا ہی کہین خون ہو نجائے
کیا ہی جو دلکو آج ہی کل سے سوا قلق

ذرۂ ناچیز ہون ارض نجف کا ای ہژبر
ہوئیگا خواہی نخواہی مجکو بھی حاصل فروغ

## ردیف فا

یون فتہ رفتہ عشق مین میرا بڑھا شرف
فرہاد و قیس دونونپہ مین لیگیا شرف

انسانِ مشت خاک کا سب سے بڑھا شرف
یہ ہے خدا کی دین جسے دے خدا شرف

معراج دار پر ہی یہ رتبہ بلند ہی
منصور نے یہ عشق مین حاصل کیا شرف

عشاق میرے نام کی تعظیم کرتے ہین
اب عاشقی مین کون ہے اسکے سوا شرف

حاصل تو ہر طرح کا شرف ہی تمھین مگر
رکھتے ہین بیوفاؤنپہ اہلِ وفا شرف

تو ای حسین مہرِ سپہرِ جمال ہی
ہو تیرے روبرو مہِ کنعانکو کیا شرف

رونق دہ جمالِ حسینان ہی اوسکا حسن
ہر ذرے کو ہی مہر سے حاصل ہوا شرف

کیا کیا نہ خاک اڑا کے دکھایا ہی اپنا اوج
پر آسمان ہی کو زمین پر رہا شرف

آزاد رنج و فکر سے رہتا ہی روز و شب
رکھتا ہی بادشاہون پہ تیرا گدا شرف

میرے خوشا نصیب کہ پروانہ ہون ترا
ای شمع رو یہ فخر مرا ہی مرا شرف

## ردیف غین

شمع روی یار کا ایسا ہوا کامل فروغ
جسکے آگے ہوگیا خورشید کا باطل فروغ

پیش ازین آئینے کا رتبہ تھا کیا کیا قدر تھی
عکس روی یار سے اوسکو ہوا حاصل فروغ

مانگنا اچھا کسی شی کا کسی سے بھی نہین
ساری دنیا مین کہین پاتا نہین سائل فروغ

لاکھ صورت سے حسینان جہان بنکے آئین
روبرو تیرے ہی اورونکو بہت مشکل فروغ

ہیرے آئینے سے یہان روشن ہو شمع و چراغ
پیشتر تجکو نتھا ای گور کی منزل فروغ

نور کی اک لو لگی ہی تجھمین اسکا شکر کر
حقتعالے نے دیا ہی تجکو یہ ای دل فروغ

آج ہی جو کل نہین ہوئیگا یہ عالم ترا
میہمان ہی رات بھر یہ ای مہ کامل فروغ

راتکو اوس مہ لقا کے شعلۂ رخسار نے
شمع کا کیا کیا مٹایا ہی سر محفل فروغ

اتنی روپوشی نکر اب قیس کی حالت ہی غیر
ہی اوسے دم سے ترے ای لیلی محمل فروغ

فوق کیا فرہاد و مجنونکو ہی مجھپر عشق مین
سامنے عالم کے پاتا ہی نہین جاہل فروغ

ذرۂ ناچیز تابان خاکساری سے ہوا
منکسر ہونیسے اوسکو ہوگیا حاصل فروغ

حورین آتی جاتی ہین شمعین جلانیکیلیے
تیرے کشتے کی لحد ہی کیون نہو قاتل فروغ

جائے غیرت ہی ذرا تو سوچ اپنے دل مین شمع
عکس ہی ہیرے کے موتی کا زنخدان مین تری
یا جلائی ہی کسینے یہ چہ بابل مین شمع
تا قیامت یہ دیے جائیگی اک لو نور کی
عشقبازی نے یہ روشن کی ہی میرے دل مین شمع
لو لگی ہی اسکو بھی حسن و جمال یار کی
بے سبب جلتی نہین ہر خانہ و منزل مین شمع
کچھ تمنائے فروغ ظاہری اصلا نہین
نور عرفانی سے روشن ہی ہمارے دل مین شمع
ناز سرتابی کرے گی تو جو بزم یار مین
خاک مین ملجائیگی پڑجاے گی مشکل مین شمع

حب شاہ دین مین روشن رکھہ دل اپنا ای بہر
روشنی اوسکی بنے گی گور کی منزل مین شمع

کیا کہون کس طرح جلتی ہی تری محفل مین شمع
شرم کے مارے گھُلی جاتی ہی دل ہی دل مین شمع

پڑرہی ہی چھوٹ کسکے شعلۂ رخسار کی
جھلملاتی ہی بجھی جاتی ہی کیون محفل مین شمع

کشتگانِ یار ہیم شام سے تڑپے جو رات
سوزشِ غم سے جلا کی محفلِ قاتل مین شمع

قبر روشن ہو گئی ای شعلۂ داغ جگر
کسنے بھیجی ہی مسافر کے لیے منزل مین شمع

یار تیرے حُسن کا رعب اوسپہ ایسا چھا گیا
صبح تک تھرّائی لرزا کی تری محفل مین شمع

بزم مین اوسکی جو کچھہ ہوتا نہین اوسکو فروغ
مارے غیرت کے گھپی جاتی ہی اپنے دلمین شمع

جسکی محفل مین ہی تو اوس سے خیالِ ہمسری

ہر بلا سے بچائے رکھتا ہی — ہی ہر اک جا پہ کبریا حافظ

نرہا کچھ بھی ہمکو خوف و ہراس — جب کہا صدق سے کہ یا حافظ

مصحفِ رخ ہی اون کا یاد ہمین — حفظ اوسکو کرے گا کیا حافظ

آئینے تک نہ اونکو جانے دیا — شرم اونکی رہی سدا حافظ

نہ گذر ہوگا بے وفائی کا — میرے دل کی تو ہی وفا حافظ

اوسنے مانگی عدم کی رخصت جب — کہدیا جائیے خدا حافظ

جو صنم دیکھا اوسکا بندہ ہی — ایسے دل کا ہی بس خدا حافظ

بیٹھا آرامِ جان جو پہلو مین — دردِ دل نے کہا خدا حافظ

ایڑیون تک پہونچ گئی ہی زلف — اب کمر کا تری خدا حافظ

ڈر نہین ہی ہزبر دشمن کا
میرا اللہ ہی مرا حافظ

## ردیف عین

تجھسے پہلے ہی میری آمرزش
دیکھلے رحمتِ خدا واعظ

قیس و فرہاد جب تھے دنیا مین
تب نہ کوئی جہان مین تھا واعظ

ہوگا کچھ فائدہ نہ اس سے تجھے
بس نصیحت سے باز آ واعظ

حشر کے دن مری شفاعت پر
ہونگے محبوبِ کبریا واعظ

حلۂ خلد مجکو دینے کو
آئینگے شاہِ لافتیٰ واعظ

مین تو دم پنجتن کا بھرتا ہون
یہی ایمان ہی مرا واعظ

جب مین جانون کہ تو خدارس ہی
کچھ کرامت مجھے دکھا واعظ

تو بھی اوسپر فریفتہ ہوجا
عشق مین ہی عجب مزا واعظ

کب سُنینگے کسیکی بات ہنر
ہمکو ہی عشق دلربا واعظ

تیرا ہر دم رہے خدا حافظ
ہی جو سارے جہان کا حافظ

تیرے بندون کی ہی قضا حافظ
ان چراغون کی ہی ہوا حافظ

اونکے پہلو مین ہم جو جا بیٹھے
اوٹھکے کہنے لگے خدا حافظ

بیخودی جوشِ جنون دردِ جگر بیتابی
عشقبازی مین رہیگا انھین دو چار سے ربط

سایۂ دامنِ رحمت مین جو دیکھا ہی اسے
متقی چاہتے ہین تیرے گنہگار سے ربط

روح قالب سے جو نکلی ہو جو ہر آئین
ہی یہ دم بھر کا ہمارا تری تلوار سے ربط

اپنے پہلو مین وہ جا غیر کو دیتے ہین تو دین
ہم بھی کر لینگے کسی شوخِ طرحدار سے ربط

مین بھی ہون مدح سرائے گلِ رعنا ہر بر
مجکو بے وجہ نہین بلبلِ گلزار سے ربط

## ردیف ظاء

سر پھراتا ہی کیون مرا واعظ
نیک بندون کے پاس جا واعظ

ہی گنہگار کا خدا واعظ
کون دیگا اوسے سزا واعظ

اوسکی ستّاری پر ہی کسکو نظر
لپٹے دامن سے ہم ہین یا واعظ

تو عبادت پہ اپنی نازان ہو
مجرمون کا بھی ہی خدا واعظ

اوسکی رحمت سے ہم ہین واقف خوب
تو ڈراتا ہی ہمکو کیا واعظ

تیرا سجادہ بے ریا ہی کہ یہ
دیکھ تو میرا بوریا واعظ

مطلب مجھے شفا سے نہ صحت سے واسطہ
رکھتا ہوں میں تو عشق کے آزار سے غرض

پہلو مین اپنے کسلیے دیتے ہین اسکو جا
کیا وہ بہ ہی گلہ نکی ہی کیا خار سے غرض

کلمہ زبان پہ ہوگا دم حشر یہ ہر بر
ہمکو ہی عشق حیدر کرار سے غرض

## ردیف طا

اس پریونے بڑھایا ہی جو اغیار سے ربط
اب نہین رہنے کا مجھ عاشق غمخوار سے ربط

للہ الحمد ہوا عاشق سرشار سے ربط
بندہ پرور نے کیا اپنے گنہگار سے ربط

کسکا دل چھیدنیکو دی ہی جگہ پہلو مین
کسلیے باغ مین ہر گل نے کیا خار سے ربط

اپنے پہلو مین جگہ دے مجھے دم بھر کیلیے
آرزو یہ ہی کہ اتنا تو بڑھے یار سے ربط

ہمدمی کرنیکا ارمان ہی جو عیسے کو
چاہتے ہین کہ بڑھائین ترے بیمار سے ربط

حشر مین شان کریمی اوسے دکھلائینگے
خود بدولت نے بڑھایا جو گنہگار سے ربط

کوئی دم ہاتھ سے چھوڑیگا نہ صیاد قفس
عشق ہوگا جو بڑھا مرغ گرفتار سے ربط

خون چھپایا ہی جگہ دی اسے روزن ہوکر
اسقدر دل نے بڑھایا ترے سوفار سے ربط

وصل سے کم ہوئی نہ دم بھر حرص ‏ [illegible] بڑھتی ہی برابر حرص

کی فقیروں نے ترک کیونکر حرص ‏ [illegible] طمع کو بھی پڑی [illegible] حرص

دیکھے لالچ [illegible] رہی ہے مجھے ‏ [illegible] مجھ کو ہے حرص

دولتِ وصل کی ہوس ہے ہمیں ‏ مال کی کرتے ہیں تونگر حرص

اے دلِ مستقل تو ہی بتلا ‏ صبر بہتر ہے یا کہ بہتر حرص

لطف آبِ بقا میں کیا سمجھا ‏ کس لیے کی تھی اے سکندر حرص

کچھ سنا ہے تو گل بھی کرتے ہیں ‏ رنگ کی میرے اے گلِ [illegible]

پیاس تجھ بھی نہیں کبھی قاتل ‏ کیوں ہو ہر آبِ خنجر حرص

ہیں قناعت سے ہم تو مستغنی ‏ کیوں اڑی ہے ہمارے در پر حرص

روح دیدار کی ہوئی طالب ‏ بڑھ گئی اور اپنی مر کر حرص

مجھ کو دیتے جو دولتِ دیدار ‏ [illegible] کو ہوتی نہ بندہ [illegible]

مجھ گدا کو ہے ذوقِ نفس کشی ‏ مال و زر کی کریں تونگر حرص

خلقِ سبحان کے تم خلف ہو نہ ہر ‏ کرو اس سے اور بڑھ کر حرص

کون آوارہ وطن نجد مین غم اہان ہی مرا ۔ کس پریشانکو ہوئی مجھسے پریشانکی تلاش

صورت نقش قدم فرش زمین ہنجاؤن ۔ اتہواسواسطے ہی کوچۂ جانانکی تلاش

پھر وہی سیکھا ہی آکے او بچھنا مجھے ۔ پھر ہوئی دست جنون میں گریبانکی تلاش

پھر خزان جاتی ہی پیدا ہوئی ہی بلبل کو ۔ وہ جو ناخوانده تھا مہمان اوسی مہمانکی تلاش

یہ تو کہہ چھیڑ کیگا تو زخمونپہ کس گھائل کے ۔ کیون ہی اے قاتل بیرحم نمکدان کی تلاش

آجکل موسم گل مین ہی وفور وحشت ۔ کیون نہو اس دل وحشی کو بیابانکی تلاش

قیس کو چہاتی منظور ہی صحرا کی جو خاک ۔ کیون نہین کانٹونمین کرتا ہے دامانکی تلاش

رایگان عشق مین محنت نہ زلیخا کی ہوئی ۔ مدتون گرچہ رہی یوسف کنعانکی تلاش

کیا دلا تو بھی دکھائیگا شب وصل کا لطف ۔ ہی جو پروانہ شمع شب ہجرانکی تلاش

کیا مزا درد کا الفت مین ملا تھا دلکو ۔ مرتے مرتے نہوئی ہمکو جو درمانکی تلاش

کارخانونمین ہی دنیا کے کرو فکر ہنر بر
چاہیے طاعت معبود کے سامانکی تلاش

## ردیف صاد

بھاگنا چاہیے سایے سے پریزادونکے
ہوش اوڑا دیتی ہی انسان کے پرستانکی ہوس

شوق دیدار مین دم بھر کبھی آنسو نہ تھمے
او سپہ نکلی نہ مرے دیدۂ گریانکی ہوس

منہ کو آئیگا کلیجہ ترا سن ای بلبل
خون رلوائیگی تجکو گلِ خندانکی ہوس

درد آمیز یہ اشعار جو ہونگے مشہور
اہلِ دل دل سے کرینگے مرے دیوانکی ہوس

آرزو اب تو وطن کی بھی نہین ہمکو ہزبر
دل مین اپنے ہی در شاہِ خراسانکی ہوس

## ردیف شین

بعد مردن بھی نہین گلشنِ رضوانکی تلاش
ابتلک روح کو ہی کوچۂ جانانکی تلاش

جستجو دلکو کسیکے قدِ بالا کی ہی
کی جنانمین بھی اوسی سرو خرامانکی تلاش

گلشنِ دہر مین دیکھا نہ کبھی روی بھی
خار دیتی ہی رہی سیبِ زنخدانکی تلاش

آرزو مین ہین لیلے کو قدمبوسی کی
برسون مجنونکو رہی میرے بیابانکی تلاش

آئے ہین خلد کے پھولونکی سہری لیکر
دو فرشتونکو ہی اک گورِ غریبانکی تلاش

مسکرانا مرے زخمونکا جو دیکھے بلبل
بھولکر بھی نکرے پھر گلِ خندانکی تلاش

ہی تو یہ عاشق و معشوق مین افسانہ ہی — بلبلون نے وہ اوٹھائے گل و گلزار کے ناز

کسقدر جوشِ عنایت ہی کہ اللہ اللہ — تیری رحمت نے اوٹھائے ہین گنہگار کے ناز

ای ہنر برآ کے کسی روز وہ دل لے لیگا — تم اوٹھاتے تو ہو اوس شوخِ ستمگار کے ناز

## ردیف سین

اب پریونکی ہوس ہی نہ پرستانکی ہوس — دل جو اوٹا ہی تو ہی کوہ و بیابانکی ہوس

سلطنت کی ہی نہ ہی ملکِ سلیمانکی ہوس — دلکو ہی آٹھ پہر کوچۂ جانانکی ہوس

پیرہن کانٹون سے نچواتے چلے وحشت مین — لیچلی دشت کو پھر چاکِ گریبانکی ہوس

جب کسیطرح رسائی نہوئی آخرِ کار — خاک اوڑوانے لگی کوچۂ جانانکی ہوس

کوی جانانے کہین بڑھکے نہین ہی فرحت — کسلیے پھر مین کرون سیرِ گلستانکی ہوس

خاکِ پایار کی مجکو جو کہین ملجائے — زندگی بھر نکرون کحلِ صفاہانکی ہوس

دم ہی مہمان کوئی دم چند نفس ہی ہستی — بوریا ڈھونڈھ نکر تختِ سلیمانکی ہوس

لکھنو جسنے کہ دیکھا ہی بچشمِ انصاف — ہی یقین وہ نکرے ملکِ سلیمانکی ہوس

## ردیف زا

کیا اوٹھائیگا کوئی ابروِ خمدار کے ناز
میری گردن سے اوٹھے بس تری تلوار کے ناز

ہوئی صحرا مین جو کچھہ درد کی لذت حاصل
چھاتی تلوونکی اوٹھاتی رہی ہر خار کے ناز

کبھی نرمی کبھی گرمی کبھی غمزے کے سخن
اب اوٹھاتے رہے ہم اوس بت عیار کے ناز

نازبرداری جو اوس شوخ کی کی دلنے تو کیا
عشقباز ہمین اوٹھاتے ہین سبھی یار کے ناز

کبک قربان ہون طاؤس گرین قدمون پر
سب بکھر جائین جو دیکھین تری رفتار کے ناز

جھڑکیو نہ کبھی سبب دردِ جگر کا پوچھا
کیون مسیحانے اوٹھائے ترے بیمار کے ناز

اپنے مجنونکی کوئی ہٹ کبھی تم بھی کہہ لو
گل کو دیکھو کہ اوٹھاتا ہی سدا خار کے ناز

عشوہ کیا خاک کرے کنجِ قفس مین بلبل
کون اوٹھائیگا اسیر ہمین گرفتار کے ناز

لیکے دل آپ ہین جانکی خاطر پہ چلے
اب اخلاص کے ہین ناز کہ ہین پیار کے ناز

لے رہا ہی دہنِ زخم سے بوسے اوسکے
کون دلکو خوش آئے تری تلوار کے ناز

غمزے معشوقونکے عشاق کو خوش آتے ہین
جو ہین جانباز اوٹھاتے ہین وہ تلوار کے ناز

مسکرا کر دلِ مجروح پھڑک جاتا ہی
تیری چٹکی مین ہین ملتے لبِ سوفار کے ناز

لوٹے مزے یقین شفاعت کے زور پر
کیا کیا گنہ کیے تری رحمت کے زور پر

نازان نہ مال پر ہون نہ دولت کے زور پر
مستغنی ہون فقط تری رحمت کے زور پر

رند خدا پرست ہون مومن وہ کریم ہی
زاہد مجھے ڈرا نہ عبادت کے زور پر

ہمراہیون سے چھٹ کے پس کاروان رہا
رو رو دیا ہون آج نقاہت کے زور پر

مضمون نئے ہون بندش اشعار ہو نفیس
یہ باتین منحصر ہین ذہانت کے زور پر

مشکل ہوا کہ سہل زمین شعر خوب ہون
موقوف ہی یہ رنگ طبیعت کے زور پر

دل تو دیا ہی جان بھی تمسے نہین عزیز
یہ اپنی ہمتین ہین محبت کے زور پر

ایسی تو ہمنے حسن پرستی کی دھوم کی
یوسف سے بحث کی تری صورت کے زور پر

دلمین ہی درد عشق بچا لو مری بھی جان
تم تو خدائی کرتے ہو قدرت کے زور پر

تو چاہے تو مہتم قیامت سے ہو نجات
آیا ہون مین یہان تری رحمت کے زور پر

معلوم ہوگا حشر کو کل زاہد و تمھین
بھولے ہوے ہو آج عبادت کے زور پر

کسکے گناہ کیسا عذاب اوسکے ہاتھ ہی
بھولا ہو مین رحیم کی رحمت کے زور پر

کیونکر نہ ای ہنر بر ملے گا وہ بیوفا
نازان ہو مین بھی اپنی محبت کے زور پر

حسرت و یاس و تاسف نے کیا دلمین ہجوم
ہم جو نکلے طرف گور غریبان ہو کر

چہچہاتی ہی نہین کنج قفس مین بلبل
ایسی چپ ہو گئی افسوس خوش الحان ہو کر

گل ہے مرے داغون کے دلمین تو ذرا کہلنے دو
سیر دکھلائینگے تمکو یہ گلستان ہو کر

تیر اونکا لب معشوق جو ہو جاتا ہی
کیا خوشی زخم جگر کرتے ہین خندان ہو کر

غمزدے تیری جدائی کا جو غم کرتے ہین
مسکراتے بھی نہین پھر کبھی گریان ہو کر

ای پری رو ترے دیوانے کی فصل گل مین
دھجیان اوڑنے لگین چاک گریبان ہو کر

دفن کو آئی جو میت ترے سودائی کی
خاک اوڑانے لگے گلزار بیابان ہو کر

ساتھ ہی سوچ کے انجام کو شبنم روئی
گل شگفتہ جو ہوے صبح کو خندان ہو کر

ساتھ ہی مین بھی لگا لپٹا چلا جاؤنگا
مجھسے جائیگی کہان عمر گریزان ہو کر

مین تو اک وحشی و دیوانہ عریان تن ہون
مجھسے کیا لیگا جنون دست و گریبان ہو کر

زاہد و واہ کیا کسنے تبون کو سجدہ
کلمۂ کفر تو بولو نہ مسلمان ہو کر

دیکھیے کونسی بلبل کا قفس بستا ہی
بوے گل باغ سے نکلی ہی پریشان ہو کر

یا علی جلد یہ حاصل ہو تمنّاے ہنر
آئے پھر روضۂ اقدس پہ خراسان ہو کر

منہ اپنا چھپا لیتے ہین وہ ناز و ادا سے
ہر بار مجھے طالبِ دیدار سمجھ کر

رکھنا نہ قدم کوچۂ گیسو مین یکایک
دیکھ اے دلِ خود رفتہ خبردار سمجھ کر

پروانہ دلکو تھا مرے شمع سے کیا کام
لپٹا تھا ترا شعلۂ رخسار سمجھ کر

دلجوئی کسی دن نہ مگر اوسنے مری کی
دل مینے دیا تھا اوسے دلدار سمجھ کر

آخرِ شب وہ چلے مجھسے گریزان ہو کر
رہ گئی غمسے سحر چاک گریبان ہو کر

ہمصفیرانِ چمن سے مرا کہنا اے دل
اے صبا ہو ترا جانا جو گلستان ہو کر

میری تربت پہ جو اے ابرِ کرم آیا ہے
سایہ کر رحمتِ معبود کا دامان ہو کر

ہوتے ہی صبحِ شبِ وصل قیامت آئی
وہ اوٹھے پہلو سے ہم رہ گئے گریان ہو کر

کسلیے نفس کے پھندے مین گرفتار ہے دل
کیون پھنسا دیو کے پنجے مین سلیمان ہو کر

آرزو ہے کہ رہون تیرے درِ دولت پر
زندگی بھر مین کرون چوکسی دربان ہو کر

غمسے گھلجائیگی پروانے کے جلنے سے ضرور
شمع کے اشک نہین تھمنے کے گریان ہو کر

دردِ دل سنکے مرا کہتے ہو مطلب کیا ہے
یون تو نافہم نہ بنجاؤ سخندان ہو کر

گلزار ارم مین ابھی اوڑجاونگا صیاد بے بس مجھے سمجھا ہی گرفتار سمجھکر

اوجان کے گاہک سے ترا ردو مین جو آئے سودائی ہوے حسن کا بازار سمجھکر

سایہ مین بھی ٹھہرا نہین مین جنت ارم کے ہان دیکھہ لیا ہی تری دیوار سمجھکر

لپٹا جو مین بیتاب تو شرما کے وہ بولے دیوانے نہو جاو کرو پیار سمجھکر

صیاد یہی کہتا ہی سنکر مری فریاد نالہ بھی کرے مرغ گرفتار سمجھکر

لی زخم مین ظالم نے اس انداز سے چٹکی بوسے لیے دل نے لب سوفار سمجھکر

ہی چاہ ذقن بھی چہ بابل سے زیادہ تو اسمین جو گرنا تو دل زار سمجھکر

سودے مین بھی ہی دھیمے تری گرمی بازار کر ہمکو جدا یار نہ بیکار سمجھکر

خود رفتہ ہین آپ ور ہی افتادہ مرا دل کچلے نہ کہین دیکھیے رفتار سمجھکر

بیمار محبت ہون مجھے دیکھنے آنا پرہیز نکرنا کہین بیمار سمجھکر

داغونکا ذخیرہ جو مرے دل مین ہوا ہی تم سیر کو آؤ اسے گلزار سمجھکر

جبریل خدائی مین کہین وحی جو لائے ہم سننے لگے آپ کی گفتار سمجھکر

اتنی بھی خودآرائی و غفلت نہین زیبا ای ظالم بیرحم و جفاکار سمجھکر

بخشوانیکے لیے جوش مین رحمت آئی
اوسنے جس وقت گنہگاروں کا مانگا کاغذ

اسکا مطلب یہ کھلا کچھ نہ کرینگے تحریر
مجکو بھیجا ہی جو اوس شوخ نے سادا کاغذ

نامہ اوس نورِ مجسّم کا مجھے لکھنا ہی
ورقِ نور مین ڈھونڈھوں نہین ملتا کاغذ

مین ترے خط کے تصوّر مین کبوتر سمجھا
جب ہوا مین کوئی اوڑتا ہوا آیا کاغذ

شرحِ رنگِ رخ و چشمِ ترِ عاشق ہی وہ خط
آدھا ہی زرد اگر آبی ہی آدھا کاغذ

تیرے خط سے ہی دو رنگی ترے دل کی ظاہر
نصف لکھا ہوا ہی نصف ہی سادا کاغذ

نامہ اوس غیرتِ گلزار کو لکھینگے ہم پر
ای صبا تو ورقِ گل سے بنا لا کاغذ

## ردیف را

کیا میری خطا مجھسے ہو بیزار سمجھکر
گر ترکِ ملاقات ذرا یار سمجھکر

غم مین رہا ہی مجھے بیمار سمجھکر
تم رحم کرو صاحبِ آزار سمجھکر

لائی ہی ہوس دہر مین گلزار سمجھکر
آتے تھے نہ ہم وادیِ پرخار سمجھکر

غافل کبھی بیمارِ محبت سے نہونا
للہ دوا کیجیو ای یار سمجھکر

گناہ کیا ہی جو تو نوچتا ہی پر میرے
یہ مجکو ملتی ہی کس بات پر سزا صیاد

کرون جو باتین خوشامد کی تجھسے تو کیا ہی
گلون سے بھی نہین کی مینے التجا صیاد

وہ زمزمے مین سناؤن کہ برسون وجد کرے
قفس چمن مین جو لٹکا دے تو مرا صیاد

نرکھیو ایک سے امیدِ لطف ای بلبل
کہ باغبان ہی بیرحم و پُر دغا صیاد

چلو ہنر بر ریاضِ نجف کے بلبل ہو
کرو گے عیش وہان جا سکیگا کیا صیاد

## ردیف ذال

نامہ لکھنے کو جو لے وہ گلِ رعنا کاغذ
عکسِ رخسار سے ہو صاف مُطلا کاغذ

اسقدر ہمنے خطِ شوق لکھے ہین انکو
ڈھونڈھتے ہین تو جہامین نہین ملتا کاغذ

کُندنی رنگ کی اونکی مین صفت لکھتا ہون
کیا عجب ہی جو زرافشان ہو سراپا کاغذ

کسی اچھے کو جو ہو نامہ نگاری منظور
خط کے لکھنے کے لیے چاہیے اچھا کاغذ

ہوگی مضمونِ جنون کی نہ کبھی گنجایش
بن بھی جائیگی اگر وسعتِ صحرا کا کاغذ

کیون پروبالِ کبوتر کا اوٹھاؤن احسان
یار تک جائیگا اوڑکر مرے خط کا کاغذ

نہ ٹھہری جسم مین ہنگام بیقراری روح
ادھر تو دلمین ہوا درد اودھر ہاری روح

ہوئی جو ہجر مین مذبوح بیقراری روح
خدائی بھر مین تڑپتی پھری ہماری روح

نکل ہی جائیگی قالب سے ہوکے عاری روح
فراق یار مین بیچین ہی ہماری روح

تمھارے صید کے خون کی جو بو مہکتی ہی
سمجھتے ہین اسے آہوی جان شکاری روح

گران ہی نبض کا چلنا یہ ضعف ہی دلمین
وہ ناتوان ہون کہ اب قلب کو ہی بھاری روح

وہ آئے تھے جو دم نزع یان عیادت کو
اجل نے انپہ تصدق نہ کیون اوتاری روح

کرون نثار جو خوشبو سنگھاؤ تم اپنی
تمھاری بو سے زیادہ نہین ہی پیاری روح

سنگھاتے ہو گل رخ کی جو آکے تم خوشبو
تو جانتی ہی اسے منصب ہزاری روح

بسی ہی بوی روان بخش و جانفزا تری
اسی سے مجکو زیادہ ہوئی ہی پیاری روح

الہی کونسے گل مین بسیگی بو ہوکر
تلاش کرتی ہی کیون موسم بہاری روح

کسی سے بھی نہین اوٹھتا ہی صدمۂ فرقت
کرے نہ ہجر مین کسطرح بیقراری روح

بنا تو نور حقیقت سے ہی خمیر اسکا
کہانسے لائیگی آئین خاکساری روح

فرشتے پھول سنگھاتے ہین کیون نہین اسکی
اب انتظار مین کس گل کے ہی ہماری روح

مرے شباب کو کیا ہو گیا یہ پیری نے
شنا نہیں کبھی خورشید کا سحر کو اوج

شباب میں قدِ بالا کا پھل نہ ہاتھ آیا
اگر ہوا بھی تو کیا سروِ بے ثمر کو اوج

تم اپنے کان کا بُندا اگر نہ بنواتے
اس آبرو سے نہ ہوتا کبھی گہر کو اوج

گدائے خاک نشیں ہیں ہوں تیرے در کا
نصیبِ دولتِ دنیا کا اہلِ زر کو اوج

ہنروروں ہی کی مشتاق ہے سرافرازی
ہمیشہ ڈھونڈھتا ہے صاحبِ ہنر کو اوج

بسیرا طور پہ ہے آشیانہ عرش پہ ہے
دیا ہے حق نے عجب طائرِ نظر کو اوج

ہوا خدائی میں مشہور پھر وہ عرش مقام
شہیدِ ناز کے تمنے دیا جو گھر کو اوج

نہ اتنا چودھویں شب پر ہوا ہے قمر مغرور
کہ مستعار ہے مٹ جائیگا سحر کو اوج

ترے شہید کا سر ہے بلند نیزے پر
یہ بعدِ مرگ بھی حاصل ہے اوسکے سر کو اوج

ہمیشہ زلف کے بل کھانے میں رہی بالا
وہ نازکی نے دیا ہے تری کمر کو اوج

ہنر بفضلِ خدا سے عدو کا خوف نہیں
جو تیغ کو ہو بلندی تو ہے سپر کو اوج

## ردیف حاء مہملہ

گدائی کی ہی اسی در پہ تاجداروں نے | تصدق آ کے ترے حسن پر اوتارا راج

شفیع ہو کے جہانمین وہ راج تم راجے | امید گاہ خدائی ہوا تمھارا راج

تمھین ہو پادشہ ملک حسن دنیا مین | تمھارے قبضے مین ہی خوبیونکا سارا راج

بسائین ساری خدائی مین نور کی شکلین | تمھارے حسن نے کس کسطرح سنوارا راج

خراج تمکو پریزاد دینے آتے ہین | تمھارے زیر نگین حسن کا ہی سارا راج

ہمیشہ کشور خوبی مین زور حسن بڑھاؤ | کسے نہین ہی زمانے مین یہ گوارا راج

اشارہ ملک جمع شامین بیکسی کا یہ ہی | مقام ہو ہی یہان ہی یہان ہمارا راج

ہمارے کشور دل مین ہوا جو حاکم عشق | ستا ستا کے اوجاڑا ہی سب ہمارا راج

نظر تم اوسکی عنایت پہ دل سے رکھو ہزبر
عجب نہین جو خدا دے تمھین تمھارا راج

جو تہ نشینی دریا سے ہی گہر کو اوج | تو اونکے سجدۂ در سے ہی میرے سر کو اوج

دیا خدا نے جو معراج مین بشر کو اوج | نہ شمس کو نہ وہ ممکن ہوا قمر کو اوج

خطا اپنا دیکے ہما کر دیا کبوتر کو | دیا حضور نے یہ ایک مشت پر کو اوج

جلا رہی ہے اُسے آتش فراق مگر
جگر جو دیتا ہے بوے کباب کیا باعث

تمھاری ذات تو جود و کرم مین تھی مشہور
طلب جو کرتے ہو مجھسے حساب کیا باعث

روانہ ہو گئی کیون عمر کرکے کوتاہی
یہ کیا ہوا جو نہ ٹھہرا شباب کیا باعث

تمام رات کٹی ہے مری نگاہون مین
ہوا ہے آنکھون سے برہم جو خواب کیا باعث

شہیدِ ناز تمھارا تھا مستحقِ نعیم
ہے بعدِ مرگ بھی اوسپر عذاب کیا باعث

خدا گواہ ہے بیجرم و بیگناہ ہون مین
ہوا ہے کس لیے مجھپر عتاب کیا باعث

کسی سے آنکھ بھی میری نہین لگی ہے ہنر
خیال و وہم ہوا ہے جو خواب کیا باعث

## ردیف جیم

اگر تمام پرستان مین ہے تمھارا راج
تو کوہ و دشت و بیابان مین ہے ہمارا راج

ہمارا کشورِ دل بھی تو ہے تمھارا راج
تمھارے تحتِ حکومت ہے سب ہمارا راج

جنان مین روح مری پوچھتی ہے حورون سے
وہ پیارا کونسا ہے جسکا ہے یہ پیارا راج

برای بود یہ ہے چند روز عالم مین
شباب کا نہین ہونیکا پھر دوبارا راج

شب تاریک سحر ہی شب ہجران شاید
ہوگئی تا صبحِ قیامت نہ سحر آجکی رات

ہر شب ہجر نے ہر چند قیامت ڈھائی
تیرے بیمار پہ بھاری ہی مگر آجکی رات

شامِ ہجران ہی نہ بیتابی سے مہلت ہوگی
جابجا خاک پہ ٹکراؤنگا سر آجکی رات

وعدہ آنیکا تھا اوس شمع لقا سے جو ظفر
صبح تک آنکھ [illegible] آجکی رات

## ردیف شین معجمہ

بڑھا ہوا ہی یہ کیون اضطراب کیا باعث
جگر کو چین نہ ہی دل کو تاب کیا باعث

جو ہم کہین نہین اوسکا جواب کیا باعث
ہمین سے آپکو ہی اجتناب کیا باعث

ہی آج غش مین جو مجھپر عتاب کیا باعث
وہ کیون نہ آئے چھڑکنے گلاب کیا باعث

حیا پہ شرم پہ یکتائی پر تو نازان ہو
پھر آئینے سے ہو نا حجاب کیا باعث

گئے ہوے اوسے مدت ہوئی مگر اب تک
نہ قاصد آیا نہ خط کا جواب کیا باعث

کھلا نہ حال کہ اب اشک کیون نہین تھمتے
ہی خشک خشک جو چشم پر آب کیا باعث

تڑپ رہا ہی جو پہلو مین صورت بسمل
بتا تو اے دلِ پُر اضطراب کیا باعث

شام سے صبح تلک گذری ہی تارے گنتے | تھا نہ پاس اپنے جو وہ رشکِ قمر آجکی رات

ایک دو لمحے کو بھی اشک نہ آنکھون سے رُکے | روتے روتے ہی کٹی چار پہر آجکی رات

جانکنی ہی جو یہی اس شبِ تنہائی مین | روح کو ہوگا اجل سے نہ مفر آجکی رات

مہربانی یہ تری یاد رہے گی برسون | نہ کبھی بھولیگی ای رشکِ قمر آجکی رات

شام سے جاتے ہو تم آؤ گلے تو مل لین | ہوگا دنیا سے ہمارا بھی سفر آجکی رات

کسکے دانتونکا تصور ہی کہ اپنے آنسو | صدفِ چشم مین بنتے ہین گہر آجکی رات

ہی شبِ وصل چھری ہوگی تری گردن پر | بولا ہی وقت اگر مرغِ سحر آجکی رات

صبحکو مصر کا خوش ہوکے لٹا دونگا خراج | خواب مین آئے وہ یوسف جو نظر آجکی رات

شکر صد شکر کہ طالع کا ستارہ چمکا | منزلِ عیش مین آیا وہ قمر آجکی رات

کسکی مژگان کا تصور ہی شبِ فرقت مین | تیر کیون پڑتے ہین بالائے جگر آجکی رات

ہی شبِ وصل جو تم مانگ مین موتی بھر لو | شادمان ہوکے لٹا دونگا گہر آجکی رات

سیرِ مہتاب ہی اوس مہرلقا کو منظور | شام ہی سے ہی نہ گریزان ہو قمر آجکی رات

یدِ بیضا شبِ مہتاب مین ہی دزدِ حنا | ماہ بھی آیا ہی دست نگر آجکی رات

خلوت مین اونکی جائے فرشتہ بھی دخل کیا
ہوتی نہین کسیکی رسائی تمام رات

نکلی جو وہ تلاش مین فرو وصال کی
پھر کر بدن مین روح نہ آئی تمام رات

اک ہم ہین جاگتے ہین سحر تک جو شام سے
سوتی ہی ورنہ ساری خدائی تمام رات

مر مر گئے ہین شبکو مگر صبح وصل نے
صورت کسیطرح نہ دکھائی تمام رات

اوس بت کے آستانے پہ سر رکھکے زارا
ہمنے بھی کی ہی ناصیہ سائی تمام رات

آرام وہ کیا کیے تا صبح چین سے
ایذاے ہجر ہمنے اوٹھائی تمام رات

مژدہ دیا صبا نے جو صبح بہار کا
بلبل نے کی ہی نغمہ سرائی تمام رات

کچھ شام سے وہ ایسے مکدر ہوے ہنر بر
تا صبح پھر ہوئی نہ صفائی تمام رات

میرے گھر آیا ہی اک رشک قمر آجکی رات
یا الٰہی نہو دو شب تو سحر آجکی رات

دل ہی بیتاب تڑپتا ہی جگر آجکی رات
کیا نہین آئیگا وہ رشک قمر آجکی رات

ہاتھ رکھکر مرے سینے پہ یہ بولے شب وصل
دیکھین کسطرح پھڑکتا ہی جگر آجکی رات

ہی شب وصل خدا سے یہ دعا ہی میری
ہوئے تا روز قیامت نہ سحر آجکی رات

بھولا نہ کوئی دم غم صبح شب وصال
آیا ہی یاد روز جدائی تمام رات

کروٹ بھی اسطرف کو نہ اوس شمعرو نے لی
کیا کیا نہ ہمنے جان جلائی تمام رات

لین چٹکیان جگر مین کبھی دلمین رات بھر
راحت نہ اونکے ہاتھہ سے پائی تمام رات

ٹھہری نہ اوسکے حسن کے آگے کسی طرح
اوٹھہ اوٹھکے مینے شمع جلائی تمام رات

ہاتھہ آئی کیا ہی دولت عشرت مجھے ہنر
سہلائے اونکے پائے حنائی تمام رات

وہ تو نہ آئے راہ دکھائی تمام رات
تو بھی نہ ای اجل ادھر آئی تمام رات

تاثیر آہ دل نے دکھائی تمام رات
اوس مہ لقا کو نیند نہ آئی تمام رات

تجھسے حقیقت اپنی مسیحا مین کیا کہون
دلمین رہا ہی درد جدائی تمام رات

مر مر کے ہمنے شام جدائی کی صبح کی
بیتابیون نے گور جھنکائی تمام رات

سوتے تھے ہمتو شام سے متوالے کیطرح
کیا سوچ تھا کہ نیند نہ آئی تمام رات

اے روز وصل چھوڑکے تنہا نہ مجھکو جا
کیونکر سہونگا رنج جدائی تمام رات

آنکھین ہماری صبحکو پتھرا کے رہ گئین
اوس بت نے خوب راہ دکھائی تمام رات

کان تک اونکے نہ پہنچے یہ صدا درد کی  
ہیں بہت نازک دماغ آہستہ تو اے دل تڑپ

دل بھر آتا ہے تجھکو دیکھکر کہتے ہیں وہ  
دم تو لے اس بیقراری سے نہ اے بسمل تڑپ

ہے یقیں سمجھے یہ بیگانہ پہ رحم آجائے ظفر  
دیکھ لے میرے دلِ مضطر کی گر قاتل تڑپ

## ردیف ت

راحت شبِ فراق نہ پائی تمام رات  
پہلو تھا اور دردِ جدائی تمام رات

سونگھے ہیں اونکے دستِ حنائی تمام رات  
بو سو طرح کے عطر کی آئی تمام رات

شاید نفس کی آمد و شد ہو شبِ فراق  
مینے تو اپنی نبض نہ پائی تمام رات

کرتا گلہ وصال مین کیا دردِ ہجر کا  
اک بات بھی تو یاد نہ آئی تمام رات

منظور تھے گھر مین نہ آنا تھا آپ کو  
مہندی جو پانون سے نہ چھوڑائی تمام رات

بوسہ جو لیلیا تو وہ شرمائے اس قدر  
تا صبح پھر نہ آنکھ ملائی تمام رات

آفت مین جان شمع کی تھی شامِ وصل سے  
مینے بجھائی اونسے جلائی تمام رات

فرقت کی شب مین شہرِ خموشان کا لطف اٹھا  
گھڑیال کی صدا بھی نہ آئی تمام رات

اسقدر بیچین ہوکر تو ذرا ای دل تڑپ
بھو بجائیں دیکھکر اپنی جیسے بسمل تڑپ

اب نہیں ہونیکا وہ ظالم ترا پرسان حال
خواہ تو دم توڑ اپنا خواہ ای گھائل تڑپ

دیکھکر دریا پہ مجکو مجسے کہتا ہی وہ شوخ
چین سے بجرے پہ ہم ہین تو لب ساحل تڑپ

کون ہجاتا ہی ہم بھی دیکھ لین لیٹا ہنجا
اک ذرا دلسے ہمارے ہٹکے ای بسمل تڑپ

آگیا وہ شمع وش کا کہ پروانہ ہی تو
لے مبارک ہو تجھے خوش ہو نہ اب ای دل تڑپ

پھر گئی تجھپر چھری یہ نیمجان ہی بے چھری
ساتھ ہے میر دلکے جب جا تو نہیں ای بسمل تڑپ

دیکھکر بیتاب و لٹکا پردہ لیلی نے کہا
ناتوان ہی تو نہ ای مجنون پس محمل تڑپ

یون بھلا پروانہ و بسمل سے تڑپا جائیگا
جو تڑپنا مین تڑپتا ہون یہ ہی مشکل تڑپ

نازہی برق طپانکو بیقراری پر بہت
دیکھ لین اسکو ذرا تو بھی تو ہان ای دل تڑپ

جابجا ایسا مین تڑپا اوس پری رو کیلیے
ہوگئی مشہور میری سیکڑون منزل تڑپ

جب نہاتا ہی وہ بحر حسن دریا مین کبھی
موج سے کہتا ہی تو جا کر لب ساحل تڑپ

دیکھ لین بیچینیان تیری خدا کیواسطے
جا نپر یان آبنی دم لے نہ اب ای دل تڑپ

جا نکل پہلو سے میرے او دل پر ضطر آ
گر تڑپنے کا مزا ہی بسملو نمین مل تڑپ

اوس پریرو نے جو اپنے ہاتھہ سے ساغر بھرا
نکلی شیشے سے لگا کر قہقہہ باہر شراب

زندگی کا لطف اوسیکو ہی کہ ہی حاصل جسے
ابر و گلشن یار و ساقی شیشۂ و ساغر شراب

نشہ مین ہی بسکہ یاد اوس غیرتِ بلقیس کی
پھر رہی ہی میری آنکھون مین پری بنکر شراب

دورِ ساغر مین بھی کیفیت اسی صورت سے ہی
ہم تمھین دین تم ہمین دو ای پری پیکر شراب

کام آئیگی سے حبِ علی اک دن ہزبر
دینگے اپنے عاشقون کو ساقیِ کوثر شراب

## ردیف باء فارسی

بسملونمین گے جا یارو انونمین اید ل تڑپ
دیکھہ لیگا سیر نے لگی تو جو اوقاتل تڑپ

جانفشانونمین سرِ میدان سرِ محفل تڑپ
خود کہیگا بس یون ای غیرتِ بسمل تڑپ

ساقیا پلوا دے تو ہمکو بھی دل بھر کر شراب
اپنے ہاتھون سے مجھے بھر بھر کے جو دیتے ہین جام
نکلی آتی ہی خوشی سے شیشے کے باہر شراب
موسم گل جوش پر ہی نغمہ زن ہی عندلیب
مست تیرے وجد مین ہین باغ مین پی کر شراب
ساقیا تلچھٹ ہی دے مجکو پی دفع خمار
گرچہ شیشے مین ابھی ہی ایک دو ساغر شراب
ایک ہی ہین بادہ کش میخانۂ دوران مین ہم
دو گھڑی مین خم کے خم خالی کیے پی کر شراب
ہو ترے دست مبارک سے مگر یہ شرط ہی
ساقیا میرے لیے کافی ہی چلو بھر شراب
بیخودی مین کہتے ہو کیون ہمسے الفت ہی ہین
دیکھو دل کا حال تم کہنے لگے پی کر شراب

صیاد ابھی ہمتو پھڑکتے ہین قفس مین
نغمونکا ابھی لطف ہے ہم ہونگے رہا جب

جان بھی ہے مرے قالب سے ہوئی ساتھ ہی رخصت
جانیکو وہ دلبر مرے پہلو سے اوٹھا جب

جان اپنی مین کیونکر ترے تیرونسے بچاتا
ٹالے سے کہین ٹلتی ہے آتی ہے قضا جب

اوس وقت مین صیاد نے کی میری رہائی
اے دل نہ رہا سیر گلستان کا مزا جب

کہتا ہے یہ آواز گڑھا دیتی ہے دل کو
سُنتا ہے وہ ظالم مری پُر درد صدا جب

کچھ یاد بھی ہے آہ مین ہم کرتے تھے شاغ
چھُٹتی نہ لپٹتی تھی تری زلف رسا جب

اوس وقت قفس سے مجھے صیاد نے چھوڑا
مُردے سے بھی بدتر مرا احوال ہوا جب

بیتابی کے عالم مین تمھین دیکھنے آیا
فرقت مین تمھاری مجھے چین نہ پڑا جب

بیکار ہے ہر اوس سے ہے بیتابی کا اظہار
مُنہ پھیر لیا درد جگر سے ہمنے کہا جب

میری حسرت پر نظر کی اوسنے جب پیکر شراب
قسمین دیدے کر پلائی جام مین بھر بھر شراب
فصل گل ہے چل رہی ہے آج کل گھر گھر شراب

عمر بھر آرزوِ نامۂ و پیغام رہی
خط ہی آیا نہ کبھی قاصدِ جانان آیا

قدرتی پیرہنِ گل کی جو تھی قطع و برید
کچھ سمجھ مین مری دامن بہ گریبان آیا

منزلِ جوشِ جنون کی جو مسافت طی کی
غل مچانے لگی زنجیر کہ زندان آیا

صبح ہونیکو ہی پروانون کو اب تو نہ جلا
وقتِ رخصت ترا ای شمعِ شبستان آیا

کسلیے شور قیامت مین مچا رکھا ہی
فتنہ خیزی کو کمان یہ دلِ نالان آیا

ای بشر بہر آنکھ ذرا کھول کے دیکھو تو سہی
لو مبارک ہو تجھے قاصدِ جانان آیا

## ردیف با

بیچ کہدو کب آؤگے ہزار اونسے کہا جب
ہنسکر کہا آجاینگے لائیگا خدا جب

دل تھام لیا ضبط کا یارا نہ رہا جب
اک درد اوٹھا دلمین تو پہلو سے اوٹھا جب

تم زہر بھی دو گے تو نہ نکلیگا کبھی دم
مر جائینگے ہم آئیگی کمبخت قضا جب

کیا رحم ہی کیا جوش پہ آجاتی ہی رحمت
تم نے گنہگارونکو دیتے ہو سزا جب

لیلی کو بھی اوس وقت مین مجنون کی ہوئی قدر
دن موت کے آئے کسی قابل نہ رہا جب

جامہ اوس در پہ فقیری کا جو پہنا ہی ہر بر
پادشہ ڈھونڈھتے ہین گوشہ دامن میرا

دل بھی خون ہو کے بہا دل مین جو پیکان آیا
صاحب خانہ کا دم لینے کو مہمان آیا

یاد مجکو رخ زیبا ترا ایجان آیا
جب کبھی تذکرہ یوسف کنعان آیا

دھوم محبوب الٰہی کی خدائی مین ہوئی
وحی بھیجی انھین اللہ نے قرآن آیا

کہتے ہو میت عاشق کو اوٹھاؤ جلدی
نہ زمین دی نہ ابھی دفن کا سامان آیا

دیکھنا دست جنونکی تو ذرا چالاکی
او بچھا دامن سے نہ جب ہاتھ گریبان آیا

لاکھہ جانبخش ہوا تیرے گلستانکی چلی
کوئی جھونکا نہ سوے گور غریبان آیا

اپنے مجروح کا یہ رحم کیا خوب علاج
پہلے زنگار سے لبریز نمکدان آیا

دلکو وحشت ہوئی یاد آگیا مجنونکا جنون
اوڑ گئے ہوش جہان ذکر بیابان آیا

حورین فردوس سے سننے کو چلی آتی ہین
کون پڑھنے کو مری قبر پہ قرآن آیا

تیری رحمت کہ چڑھانیکو مری تربت پر
پھول دامن مین بھرے خلد سے رضوان آیا

تیرے دیدار کی حسرت مین بہائے دریا
جوش پر جبکہ مرا دیدہ گریان آیا

اونکو ہر چند ہی انکار محبت سے مگر
اشک بھر لاتے ہین سنتے ہین جو شیون میرا

تیغ قاتل نہ لگائے تو مری کیا تقصیر
کیون گلا گھوٹ رہی ہی رگ گردن میرا

آشیان لوٹ چکے صیاد چنین گے تنکے
باغبان دیکھکے روئینگے نشیمن میرا

جوش گریہ کا ہی پوچھون کہ نہ پوچھون آنسو
تو نے ای دست جنون کیا کیا دامن میرا

یاد دلوا تا ہی اوس گل کے دہن کی ہستی
خون کرتا ہی جگر غنچۂ سوسن میرا

مجھہ سیہ کار کی بے شمع جو تربت ہو تو ہو
ای خدا منہ ہو ترے سامنے روشن میرا

مستعد ساری خدائی ہی زیارت کیلیے
کون کرتا ہی یہ آراستہ مدفن میرا

کہہ نہین سکتا ہون کیا جانیہ بنجاتی ہی
دم جو اوبجھاتی ہی تنہائی مین اوبجھن میرا

ای زہی بخت مرے جامے کے اللہ اللہ
آپکا ہاتھہ ہو اور گوشۂ دامن میرا

چونک اوٹھونگا مین ابھی خواب عدم سے صاحب
نام لیکر تو پکارو سر مدفن میرا

کہتے ہین کبھی یہ شخص یہان سے نہ گیا
دیکھتے ہین پس دیوار جو مدفن میرا

نالے کرتا ہون تو صیاد تڑپ جاتے ہین
باغبان روتے ہین سنتے ہین جو شیون میرا

دیکھہ لوگے جو کبھی گھاو جگر کا میرے
خود کہو گے کہ بھرو تو م کے دامن میرا

تمام عمر نچھوٹا دل اوسکے گیسو سے
کبھی فراغ نہ اس چاند کو گہن سے ہوا

چھڑا یا نزع کے عالم نے درد ہجران سے
الٰہی شکر کہ فارغ غم و محن سے ہوا

رہا مجھمین دم آواز لن ترانی سے
کلیجہ خون مرا تیرے اس سخن سے ہوا

رہا نہ ہوش سراپا کا جوش وحشت مین
خبر بھی مین نہ کبھی اپنے تن بدن سے ہوا

کسینے بھی تو نہ توڑا بتونکو کعبہ مین
فروغ دین مرے سوز اس بت شکن سے ہوا

جہانمین دہوم ہوئی ہر طرف قیامت کی
خدائی مین وہ تلاطم ترے چلن سے ہوا

قفس پسانے جو صیاد لے چلا مجھکو
گلا تپ ملکے مین رخصت مین چمن سے ہوا

بڑا محاسبہ دینا تھا ای ہنر پرستے مجھے
حساب پاک مرا عشق پنجتن سے ہوا

گل امید سے بھر نیکو تھا دامن میرا
مجھے چھوٹا ہی عجب وقت مین گلشن میرا

ہر ستم دوست بھی کرتا ہی مرے حال پہ رحم
او جفا جو کوئی تجسا نہین دشمن میرا

عکس سے اپنے یہ آئینے مین وہ کہتے ہین
ملگیا تمکو کہان یہ تو ہی جوبن میرا

آئنہ دیکھکے کہتے ہین جلانیکو مرے
لوٹا اک جلبی روز ہی جوبن میرا

پھر نہ آنکھوں میں سمایا گلِ شاداب کوئی
جب ترا رنگ جوانی میں نکلتے دیکھا

جانِ جان ہمنے ترا نازکلوں سمجھے
رنگ جسوقت زمانیکو بدلتے دیکھا

غم ہوا ہر گلِ شاداب کے مرجھانے کا
دم جوانی میں کسیکا جو نکلتے دیکھا

غش میں آنا تو ہوا ہمکو مبارک ایسا
ہوش میں آئے تو دیکھا تجھے [illegible]

کی جو بیمار محبت کی تشفی اوسنے
ای ہنر آئی ہوئی موت کو ٹلتے دیکھا

وہ گل ہوں رنجِ چمن چھوٹکر چمن سے ہوا
وطن کا داغ نکلکر مجھے وطن سے ہوا

گلِ مرادِ دلِ عاشقِ پر ارمان ہوں
وہ پھول ہوں کہ نہ واقف کبھی چمن سے ہوا

لباسِ گل کی اُڑیں دھجیاں گلستان تک
مقابلہ جو شہید وفا کے پیرہن سے ہوا

چمن میں غنچے نہ واقف تھے مسکرانے سے
نصیبِ حسن تبسم ترے دہن سے ہوا

اوبھرتے ہی کبھی دیکھا نہ یوسفِ دلکو
یہ گرکے پھر نہ برآمد چہِ ذقن سے ہوا

کیا ہی پرزے جو دستِ جنوں نے صحرا میں
[illegible] پیرہن سے ہوا

نہ تھی خدا کی خدائی میں رسمِ خونریزی
رواج قتل فقط تیرے بانکپن سے ہوا

آئنہ خانہ مین آیا وہ گلابی تن جب | یک بیک چارو طرف وہ گھر گلابی ہو گیا
دیدۂ مخمور کی رنگت یہ آنکھون مین کھبی | روئے جب ہم رنگ چشم تر گلابی ہو گیا
اوسکو خط لکھتے مین چھلکے اشک خونین اسقدر | لکھتے لکھتے کاغذ پر زر گلابی ہو گیا

کون گلگون پیرہن تھا شبکو پہلو مین مرے
صبح کو دیکھا تو سب بستر گلابی ہو گیا

دم ہی گھٹ گھٹ کے تب غم سے نکلتے دیکھا | تیرے بیمار کو گر کر نہ سنبھلتے دیکھا
سوز الفت سے جو پروانہ کو جلتے دیکھا | رات بھر شمع کو جل جل کے پگھلتے دیکھا
ناتوانان محبت جو اوٹھے گر ہی پڑے | لڑکھڑا کر نہ کبھی اون کو سنبھلتے دیکھا
جان لی چاہنے والون کی بہانا تک ضد کی | کیا مچلتے ہو تمھین آج مچلتے دیکھا
راہ لی ملک عدم کی نہ رہا ہستی مین | جسکو ہمنے تری محفل سے نکلتے دیکھا
قابل دید تھی حسرت دم مردن اپنی | تمنے بیمار کا دم بھی نہ نکلتے دیکھا
روئے بھی آہین بھی کھینچا کیے فریاد بھی کی | پر ترا دل کسی صورت نہ پگھلتے دیکھا
بید مجنون سے بھی بدتر ہے مرا نخل مراد | اسکو ہمنے نہ کبھی پھولتے پھلتے دیکھا

ہی ترے عاشق کے غم مین ساری دنیا سوگوار
پیرہن خلقِ خدا مین گھر گھر آبی ہو گیا

دلمین چٹکی لیکے کھلوا دی جو میری اوسنے فصد
خون نیلا ہو کے نکلا نشتر آبی ہو گیا

ہستی ملکر دھوئی ساحل پہ جو انگلی یار نے
دامنِ دریا اوسیدم یک سر آبی ہو گیا

تیغ تھی بیشبہہ و شک زہر آلودہ تری
نیلگون ہو کر مرا زخمِ سر آبی ہو گیا

سینے مین سوزان جو تھا وہ شک گریہ ہو گیا
آتشی تھا دل ہمارا کیونکر آبی ہو گیا

حُبابہ تشنہ لب کا کب کھلا رنگ ہی نہ ہو
گر سیہ جامہ نہ آنسو بہکر آبی ہو گیا

بزم مین سرخوش جو وہ پیکر گلابی ہو گیا
صافِ رنگِ چہرۂ انور گلابی ہو گیا

تمسے کہدین کیون گلِ احمر گلابی ہو گیا
لعل لب کے سامنے آکر گلابی ہو گیا

کسقدر خوشرنگ ہی ساقی مئے رنگین عشق
شیشے گلگون ہو گئے ساغر گلابی ہو گیا

سرخ دامن جو ہوئے اشک پونچھے یار نے
ہی غضب وہ جامۂ احمر گلابی ہو گیا

جسمین لکھا حال تیرے عارضِ گلرنگ کا
واہ ری تاثیر وہ دفتر گلابی ہو گیا

جب سے شیدا رخِ گلرنگ کو زخمی کیا
یار کی اوس تیغ کا جوہر گلابی ہو گیا

چھوڑ کر پردہ وہ دیکھے تو نگاہِ شوق نے
کھین ڈالین اسقدر اوسمین کہ چلمن ہو گیا

سامنے میرے تری تصویر جب کھنچنے لگی
دل گداز ایسا ہوا میرا کہ روغن ہو گیا

آمد آمد شانِ تنہائی تیری جب ہوئی
شامیانہ گو پرِ رحمت کا دامن ہو گیا

کچھ عجب رنگ دکھائے دو رنگی نے تری
ہو گیا گلزار صحرا انجمن گلشن ہو گیا

ہو گئی لیلیٰ کو بھی مجنون کے مرنے کی خبر
ہاتی دست بجھہ گئی سامانِ شیون ہو گیا

اوسنے گلدستے جو رکھے میری تربت پر ہر بار
خار غیرون کو ہوا گلزارِ مدفن ہو گیا

تجکو جب مرغوب رنگ اے دلبر آبی ہو گیا
لہلہاتا تھا جو چرخِ اخضر آبی ہو گیا

آشیان سدرہ پہ رکھتا تھا مرا مرغِ نگاہ
چشمِ گریان مین مگر رہ کر آبی ہو گیا

پہنی ہین جسدن سے تمنے آبی آبی چوڑیان
رنگ ان رنگون مین سب سے بہتر آبی ہو گیا

اسمین ہاتھ ہے کسی لیلیٰ شمائل کا ضرور
خیمۂ گردون وگرنہ کیونکر آبی ہو گیا

پڑ گیا اکدن مسی لید دندانکا جو عکس
اونکی بیسر مین جو تھا وہ گوہر آبی ہو گیا

اک ہمین کو میکشی کا ذوق ہی کیا محتسب
دیکھ آنکھین کھول کر زاہد شرابی ہو گیا

ہو تیر نظر سے جگر او دلکو اوڑا دے | ایسے کی نگاہون مین سمانا نہین اچھا

اک ایک سے آنکھین نہ لڑایا کرو صاحب | ہر اک کی نگاہون مین سمانا نہین اچھا

زلفون سے محبت نہ ہر باب کبھی کرنا
دل دیدہ و دانستہ پھنسانا نہین اچھا

فصل گل آتے ہی جوش آہ و شیون ہو گیا | چاک پھر سے اگریبان تا بدامن ہو گیا

سینۂ مشتاق خال کے داغون سے گلخن ہو گیا | کیا مبارک تھا یہ دانہ جس سے خرمن ہو گیا

چھٹ گیا او دست جنون کیون طوق گردن ہو گیا | کیا گریبان بھی مرا اوس گل کا دامن ہو گیا

حلۂ جنت کفن میرا ہوا ای جرم پوش | روضۂ رضوان تری رحمت سے مدفن ہو گیا

پالدامن بھی چراغ نور اوسے کہنے لگے | اسقدر چہرہ ترے کشتے کا روشن ہو گیا

لے اوڑا تخت سلیمان کیطرح اک آن مین | کیا چھلاوا اوس پری پیکر کا توسن ہو گیا

آتش ہجر انسے خاکستر ہوے گلہای داغ | سینۂ سوزان مرا تصویر گلخن ہو گیا

ضعف غم مین اسقدر بھاری ہوئی مجھپر بہار | پھول جو مینے اوٹھایا سیکڑون من ہو گیا

اوس پری رو پر کیا جسدم گریبان گل نے چاک | حسن اوسپر پھٹ پڑا دہ چند جوبن ہو گیا

آدکی دل نے ہر ہر اشک بھرے آنکھون مین
شامِ غربت کو جو دیکھا تو وطن یاد آیا

ناحق یہ ترا غیظ مین آنا نہین اچھا
ای یار غریبونکا ستانا نہین اچھا

منہ افعی گیسو کا لگانا نہین اچھا
موذی کو بہت سر پہ چڑھانا نہین اچھا

کشتون کے ہمارے ہین نشان رہنے دو انکو
قبرونکو شہیدونکی مٹانا نہین اچھا

برسونکی محبت ہی مگر ترکِ ملاقات
آپس مین سخن رنج کے لانا نہین اچھا

پردیکو اولٹ دینگے تمھین دیکھ ہی لینگے
مشتاقون سے مکھڑے کو چھپانا نہین اچھا

سوزِ غمِ ہجران سے کہین خاک نہو جاے
اتنا دلِ عاشق کو جلانا نہین اچھا

دل توڑ دیا سنکے مرے غم کی کہانی
منہ پھیر کے بولے یہ فسانا نہین اچھا

ڈر سودے کے ہو جانیکا ہی جان کی ہی جوکھم
محفل مین پریزادونکی جانا نہین اچھا

تفتیدہ دلونکی تمھین لازم ہی تسلی
جلتے ہین جو خود انکا جلانا نہین اچھا

نرگس کی نظر نرگسی آنکھونکو نہو جاے
جادو کیطرف سیر کو جانا نہین اچھا

بس روک لو شمشیر کو مریخ نہو جاے
خونِ شہدا مین تو نہانا نہین اچھا

ہجر میں وصل کا سامان جو مجھے یاد آیا
نالے کرتا ہوا دل تا لبِ فریاد آیا

بوسۂ لب کے جو لینے کا مزہ یاد آیا
آہ کے ساتھ لبوں پر دلِ ناشاد آیا

دیکھا نازاں جو کسیکو ترے وعدے پہ کہین
پینے کھایا تھا جو دھوکا وہ مجھے یاد آیا

چھپے بھی نکلے تھے ابھی بلبل نے کہ آہ
دوش پر دام سنبھالے ہوئے صیاد آیا

پھر بہار آئی اسیرانِ قفس سے کہدو
ضبط کی فصل گئی موسمِ فریاد آیا

حیف ہے بلبلِ ناشاد کی بربادی پر
نکہتِ گل بھی نہ سونگھی تھی کہ صیاد آیا

رخصت اے تربتِ مجنوں کہ چلے نجد سے ہم
کوچہ اوس غیرتِ لیلی کا ہمین یاد آیا

آرزو نے تری تصویر کی کھینچا جو مجھے
دیکھنے آینۂ عالمِ ایجاد آیا

راہِ وحدت ہمین کثرت کی کشاکش مین ملی
ان بتون نے یہ ستایا کہ خدا یاد آیا

جذبِ دل مین بھی اثر مہرِ سلیمان کا ہوا
دامِ تسخیر مین اپنے وہ پریزاد آیا

تیرے دیوانے نے نہلا دیا خود خون مین اوسے
کھولنے فصد جو اوسکی کہین فصاد آیا

خود بنا صورتِ تصویر وہ حیرانی سے
کھینچنے یار کی تصویر جو بہزاد آیا

یار محفل سے نکلوا کے بلانا کیسا
مین نمانونگا کوئی اور ستم یاد آیا

صدا سنینگے جو مشتاق لن ترانی کی
سوا خموشی کے کوئی جواب کیا دیگا

یہ چپ نہوگا گھڑی بھر مین ہو وہ ہو گا غش
جرس مرے دل نالان کا ساتھ کیا دیگا

دہان قبر سے کہتے ہین ساکنان عدم
کہ سبکو خاک مین اکدن فلک ملا دیگا

غضب تو دیکھو وہ کہتے ہین سنکے غیر کا ذکر
یہ چپ کی داد ہماری ہمین خدا دیگا

وہ مجھسے کہتے ہین قید جنون مین حسرت سے
کہ تیرا نالۂ زنجیر دل ہلا دیگا

کسے خبر تھی کہ لیلے کے ساتھ مکتب مین
پڑھا لکھا ہی جو مجنون نے سب بھلا دیگا

خدا سے پائیگا اسکا عوض تو ہاتھون ہاتھ
جو ساقیا مرے پہلو سے خم لگا دیگا

مجھے یہ خوف ہی رہتا ہی دور ساغر مین
مخل بزم ہون ساقی مجھے اوٹھا دیگا

غم فراق جو ہر دم بجد جھنکتا ہی
یہ رفتہ رفتہ تجھے خاک مین ملا دیگا

خدائی محو قیامت سمجھکے لرزیگی
نقاب چہرے سے جس دم وہ اوٹھا دیگا

بتنگ ہوکے یہ گلچین سے بلبلون نے کہا
کہ غم رسیدون کا نالہ جگر ہلا دیگا

ہر ایک دلمین بٹھا لو عروس الفت کو
نباہ کرنیکا سامان تمھین خدا دیگا

خدا سے ڈر نکر اتنا بھی ظلم ای صیّاد — کہ ہم اسیر ونکا اچھا نہین ہی پھڑکانا

رہین کلیم سے یہ لن ترانیان صاحب — نکل ہی جائیگا دم مجھسے یہ نفرمانا

ادھر تو دیکھو سنو تو ابھی حیا نکرو — جب آؤ گے مری آغوش مین تو شرمانا

خدا ہی جانے پری ہو کہ حور ہو کہ بشر — دیا تو دل تمھین لیکن تمھین نہ پہچانا

نہ کھورنا مجھے لیلونگا بوسہ آنکھون کا — لپٹ ہی جاؤنگا مجھپر نہ تیغ چمکانا

تمھارا دل جو کسی پر نہ آئے کیا معنی — یہ خالی جائیگا ناحق کسیکو تڑپانا

خزان قریب ہی فصل بہار آخر ہی — چمن مین پھولے لگے تم ای گلو نہ اترانا

رحیم تم ہو تمھارا گناہگار ہون مین — ملائکہ سے نہ تعذیر مجھکو دلوانا

ہزار بیچ تو یہ ہی سامنا ہی آفت کا
کسی پہ دل کا بھی آنا ہی جان کا جانا

ترے مکان کا پتا کوئی مجھکو کیا دیگا — ترا ہی نقش قدم رستہ بتا دیگا

نقاب رخ سے جو وہ ماہرو اوٹھا دیگا — یقین ہی جلوۂ خورشید کو مٹا دیگا

کریگا خواب عدم سے وہ فتنہ خود بیدار — سُلا گیا ہی جو ہمکو وہی جگا دیگا

مردہ مریض عشق کا زندہ نہو سکا
اعجاز مسیح نے بھی ہلایا تو کیا ہوا

زیب آور نقش پاسے تو تربت کو میری دی
پھولوں کو قبر پہ چڑھایا تو کیا ہوا

اپنی ہی خوشی ہے کہ تم شاد ماں ہو
عاشق سمجھکے ہمکو رلایا تو کیا ہوا

میرے لہو کیطرح نہ دیگا وفا کی بو
عطر حنا جو تمنے لگایا تو کیا ہوا

آخر مرے لہو سے کیے تمنے ہاتھ سرخ
برسوں حنا نے رنگ جمایا تو کیا ہوا

یہ کونسی خطا ہے جو اتنا ہوے خفا
بیتاب تھا جو عشق جتایا تو کیا ہوا

خود بھی تو سوز غم سے جلی شمع رات بھر
پروانوں کو جو اوسنے جلایا تو کیا ہوا

کیا ملگیا جو آپ نے بسمل کیا مجھے
اک بیگنہ کا خون بہایا تو کیا ہوا

آزردہ اتنا عاشق بیتاب سے نہو
کچھ حال درد دل جو سنایا تو کیا ہوا

کچھہ روز وصل و ہجر کی باتیں کرو نہ ہر
آیا تو کیا ہوا جو نہ آیا تو کیا ہوا

محال ہجر کی شب ایک پل ہی نیند آنا
غضب ہی نرگسی آنکھوں سے آنکھ لڑ جانا

اگر رہا نہیں کرتا تو ذبح کر صیاد
کہ ایسے جینے سے بہتر ہی اب تو مر جانا

خفا تو کسلیے ہو شکر ہے جو ہمسے ہوا
ہماری کیا ہے خطا کیا قصور ہمسے ہوا

وہ ہمنے پی ہے شراب محبت اے ساقی
کہ جوشِ عشق کا جس سے ظہور ہمسے ہوا

گلے سے ہنسکے لپٹ جائیے خدا کیلیے
معاف کیجیے جو کچھہ حضور ہم سے ہوا

یہ کیا مجال کہ جھٹلائین آپ سچے ہین
خفا نہو جیے اچھا قصور ہمسے ہوا

تمھین بتاؤ کہ تمنے اگر نہین توڑا
تو کیا یہ شیشۂ دل چور چور ہمسے ہوا

ہمیشہ سیکڑون باتین تمھین نے کہین شر کی
تمھین بتاؤ کبھی کچھہ فتور ہمسے ہوا

تمھارے کہنے سے اب ہم نجائینگے یار کے گھر
یہ امرِ حضرتِ ناصح ضرور ہمسے ہوا

لیا ہے سوتے مین بوسہ خطا ہوئی ہمسے
گناہگار ہین بیشک قصور ہمسے ہوا

قضا نے جان چھوڑائی غمِ جدائی سے
الٰہی شکر کہ یہ روگ دور ہمسے ہوا

گناہگار اگر ہین تو تجھکو کیا زاہد
ہوا تو جرم خدا ہے غفور ہمسے ہوا

رہا خیال ہمین ہجرِ یار کا جو ہر بر
تو وصل مین بھی یہ صدمہ نہ دور ہمسے ہوا

اوس بیوفا سے دل جو لگایا تو کیا ہوا
آیا نہ وہ جو زہر بھی کھایا تو کیا ہوا

لب تک آیا حرفِ شوقِ وصل یا — آشکارا رازِ پنہان ہوگیا

دی چمن مین کیا کسی بلبل نے جان — چاک کیون گُل کا گریبان ہوگیا

کیا خطا کی سینے مین بھی تو سنون — کسلیے تو دشمن جان ہوگیا

رہگذر مین تیری خون اتنے ہوے — جابجا گنجِ شہیدان ہوگیا

کشورِ دل ہوگیا ہُو کا مقام — خاک اوڑتی ہے بیابان ہوگیا

ہے جرس نالان ہمیشہ کس لیے — قافلہ کسکا پریشان ہوگیا

جانے والونکا تیرے قافلہ — داخلِ ملکِ خموشان ہوگیا

میرے ویرانے مین آیا جب وہ گُل — ہر طرف کو سون گلستان ہوگیا

فصلِ گُل آتے ہی بے تکلیفِ دست — پرزے پرزے خود گریبان ہوگیا

دستِ وحشت نے وہ کی پرزہ دری — چاک دامن تک گریبان ہوگیا

ٹانکے دلوانے مین جب وہ ہنس پڑے — زخم دل کا میرے خندان ہوگیا

وہ جو بیٹھے آکے پہلو مین ہزر بر
دردِ دل کا میرے درمان ہوگیا

باغ مین بے یار کے جانے سے ہمدم دیکھنا
دل دکھائیگا گل و بلبل کا باہم دیکھنا

خندہ زن ہے نالۂ بلبل پہ ہر دم دیکھنا
دیکھنا گلچین چمن مین گل کا عالم دیکھنا

کام ہر دم ہے حکایاتِ ملال آمیز سے
شغل اپنا ہو گیا ہے دفترِ غم دیکھنا

اختلاجِ قلب کا ہے نکلتا اوس سے حال
تو جو اے قاصد مزاجِ یار برہم دیکھنا

کہتے تھے طفلی مین اونکو دیکھکر اہلِ نظر
نوجوان ہونے تو دو پھر انکا عالم دیکھنا

زخم پر رکھتے ہی فوارہ چھٹا ہے خون کا
کارِ نشتر کر گیا تاثیرِ مرہم دیکھنا

طالبِ دیدار ہین مشتاق روزِ حشر کے
ہے تمھارے حسن کا جلوہ مقدم دیکھنا

آج اے صیاد میری بیقراری کو نہ دیکھ
فصلِ گل آئے تو بیتابی کا عالم دیکھنا

کیا غضب ہے ساتھ لیجاتے ہین مجکو دیکھکر
کہتے ہین محفل مین تم میری طرف کم دیکھنا

تو سی ترتا پھرے ہے آسمان شکلِ حباب
کیا غضب کرتی ہے اکدن چشمِ پرنم دیکھنا

ہے دعا اختر نگر مین ہو مبارک اے ہنر
خلق کو شانِ جلوسِ جانِ عالم دیکھنا

ایک عالم غرقِ طوفان ہو گیا
کیا تجھے اے چشمِ گریان ہو گیا

نہ باقی رہا ضبط رونے لگے — تری بزم مین دل جو مضطر ہوا

سماجت بہت یاس و حسرت نے کی — موافق نہ ہم سے مقدر ہوا

گلے پر چھری پھر گئی صبحِ وصل — جہان شورِ اللہ اکبر ہوا

بجھائی مری آبِ آہن سے پیاس — دمِ مرگ احسانِ خنجر ہوا

ہزارون گلون کے ورق اڑ گئے — چمن کا پریشان جو دفتر ہوا

کہین قبر کو خاک آرام گاہ — کہ ممکن نہ تکیہ نہ بستر ہوا

ہوئی صبحِ امید گردش مین شام — تجھے ڈھونڈھتے مجکو دن بھر ہوا

شب و روز تھی غیرتِ مہر و ماہ — طلب مین تری مجکو چکر ہوا

پریرو کو لکھا بھی نامہ اگر — تو عنقا جہان مین کبوتر ہوا

تمنا رہی کچھ سزا ہی نہ دی — گنہگار حاضر تو اکثر ہوا

ہوا لذتِ عشق کے برخلاف — کبھی دردِ دل کم جو دم بھر ہوا

یہ کس رشکِ لیلیٰ کے غم مین ہنر
مین تصویرِ مجنون سراسر ہوا

تمھارے عشق کا آزار اب بھی ہی جو آگے تھا
زبان پر نام سو سو بار اب بھی ہی جو آگے تھا

کرین کیا خاک فکر آشیان ہم جا کے گلشن مین
وہ گلچین در پی آزار اب بھی ہی جو آگے تھا

بھلا کیونکر کہین ہمسے مکدر دل نہین انکا
بیان رنجش بیکار اب بھی ہی جو آگے تھا

پس مردن بھی آنکھین جانب محراب کعبہ ہین
خیال ابروے خمدار اب بھی ہی جو آگے تھا

مقام شکر ہی ہم زیر قصر یار رہین ساکن
وہی بستر پس دیوار اب بھی ہی جو آگے تھا

محبت سے اگر انکار وان ہی تو ہونے دو
وفاداری کا یان اقرار اب بھی ہی جو آگے تھا

رسائی ہو در جانان تک اپنی کسطرح یا دل
وہ ظالم پاسبان ہشیار اب بھی ہی جو آگے تھا

سوال وصل سے برہم ہی گو وہ شوخ برسون سے
مگر اپنا وہی اصرار اب بھی ہی جو آگے تھا

الگ بیٹھے ہوے ہنس ہنسکے کہتے ہین روانشان سے
حصول مدعا دشوار اب بھی ہی جو آگے تھا

ہنسکر اکثر وہ مجھسے پوچھتے ہین لیکے دل میرا
ترے پہلو مین وہ غمخوار اب بھی ہی جو آگے تھا

فدا دل تمھارا جو اسیر ہوا
کہو شیخ صاحب یہ کیونکر ہوا

دل شیخ مائل صنم پر ہوا
مناسب ہوا یہ تو بہتر ہوا

جو خود نقشِ پا کی طرح مٹ چکا ہو | اوسے آپ برباد کیا کیجیے گا

سرِ شام کاکل پریشان کیون ہی | بلا مین کسے مبتلا کیجیے گا

یہ غیظ و غضب سب ہی بیکار صاحب | جو لے لینگے بوسہ تو کیا کیجیے گا

گئی یاس و حسرت مین گر جان میری | تو پھر کس سے ناز و ادا کیجیے گا

ہی جب تک مری خاک اوڑا لیجیے بس | پھر آیندہ برباد کیا کیجیے گا

اک ابرو کی جنبش مین بس فیصلہ ہی | بھلا کھینچ کر تیغ کیا کیجیے گا

پسند آپ کو رنگ ہی میرے خون کا | اوسے کیا شریکِ حنا کیجیے گا

وہ شوخی سکھائیگی یہ خوشخرامی | کہ آنکھون مین ہر دم پھرا کیجیے گا

نظر پڑ رہی ہی جو زندان کیجانب | کسے قید کنکو رہا کیجیے گا

وہ ہوگا چلن آپ کا رفتہ رفتہ | کہ ٹھوکر مین محشر بپا کیجیے گا

ہزبر اب اسیری سے گھبرا گئے ہین
اونھین آپ کسدن رہا کیجیے گا

جنونِ میسو خمار اب بھی ہی جو آگے تھا | وہی سودا وہی آزار اب بھی ہی جو آگے تھا

زندہ جو کسیکا دلِ مردہ ہو تو جانین
یا تو نسے فقط کوئی مسیحا نہین ہوتا

فرہاد کی او قیس کی تخصیص نہین ہی
وہ کون ہی جو عشق مین رسوا نہین ہوتا

بس دیکھہ چکے گرمی بازارِ حسینان
دل بیچنے والونکا تو سودا نہین ہوتا

ہمنے تمھین چاہا تو خطا کیا ہی ہماری
کون اپنے دلارام کا شیدا نہین ہوتا

ہنستا ہون تو دشنام ہی روتا ہون تو جھڑکی
برہم وہ شبِ وصل مین کیا کیا نہین ہوتا

کرتا نہین کچھہ شربتِ دیدار بھی تاثیر
بیمارِ محبت کبھی اچھا نہین ہوتا

اک لحظہ مین وہ آنکھہ وہ چتون ہی نہین ہی
بیمہر و مروت کوئی ایسا نہین ہوتا

اک دل ہی ہمارا کہ تم ایسونکا ہی بندہ
اک دل ہی تمھارا کہ کسیکا نہین ہوتا

یکسان ہی شب روز خلش خارِ الم کی
دم بھر کو بھی کم دردِ جگر کا نہین ہوتا

مرتا ہون مگر یار نہین کچھہ انھین پروا
سچ کہتے ہین سب کوئی کسیکا نہین ہوتا

سمجھتے تھے ہمسے وفا کیجیے گا
یہ کیا جانتے تھے دغا کیجیے گا

رولا کر کسے پھر ہنسا کیجیے گا
جو ہم زہر کھالین تو کیا کیجیے گا

غیر کو نعمت عنایت ہون یہ قسمت اوسکی
گالیان ملتی ہین مجکو یہ مقدر میرا

مین وہ بلبل ہون کہ صیاد کا دل دکھتا ہی
ٹوٹ جاتا ہی قفس مین جو کوئی پر میرا

بوسہ دینے کو جو بڑھکے وہ رکے شرم آئے
رہگیا کیسا تڑپ کر دلِ مضطر میرا

ہی کہین اور تماشا دلِ سرگشتہ عبث
کوچۂ زلف مین رہتا ہی وہ خود سر میرا

اوسکو ہاتھ آئینہ آیا دلِ روشن مجکو
بڑھگیا بختِ سکندر سے مقدر میرا

آنکھ ہی اشک کی جا خونِ جگر سے مملو
مئی گلرنگ سے لبریز ہی ساغر میرا

کوبکو کسلیے مین ٹھوکرین کھاتا پھرتا
ہای قابو مین جو ہوتا دلِ مضطر میرا

درد آمیز ہی کیا نالۂ مرغانِ قفس
سنکے بھر آتا ہی صیاد دل اکثر میرا

دیکھ لے تا نہ خطِ شوق کا مضمون کوئی
لیگیا نامہ کلیجے مین کبوتر میرا

جسطرف چاہتی ہی پھینک دیا کرتی ہی
گلِ بازی ہی صبا کو تنِ لاغر میرا

ہی تمنا یہ کہ تا دورِ مہ و مہر بر
سایہ گستر رہے سر پر مرے اختر میرا

دیکھو شبِ فرقت مین دل اپنا نہین ہوتا
پیچ ہی کوئی آفت مین کسیکا نہین ہی جو آپے کا

چلتا ہون دشت نجد مین سبزہ کہ پانون
ہے انتظار آمد فصل بہار کا

سیماب اضطراب مین ہمشکل کیون نہو
پیرو ہی خاص میرے دل بیقرار کا

کیون روکتے ہو ہمکو مسافر عدم کے ہین
کھلنا محال ہے کمر استوار کا

برسون تماشا باغ مین دیکھا ہے راستہ
نرگس سے پوچھو حال مرے انتظار کا

عشاق تاکے جاتے ہین نخچیر کی طرح
چلتے ہین تیر شوق ہوا ہے شکار کا

گلزار کے گلونکو سمجھتا ہون داغ غم
عاشق ہوا ہون کس رخ رشک بہار کا

پژمردگی شگفتہ دلونکو ہوئی نصیب
بگڑا ہے رنگ کیا چمن روزگار کا

دل دیکے پھیرنے کا ارادہ جو ہے ہزبر
یہ امر آپ سمجھے ہین کیا اختیار کا

مہربان مجھپہ ہوا ہے مہ انور میرا
آج تقدیر سے چمکا ہے مقدر میرا

ذبح کیوقت بھی خندان ہین دہن زخم رہے
کھلگیا آپ کی تلوار پہ جوہر میرا

واہ ری حسن کی تاثیر پری بنکے پھرا
لیگیا تھا جو خط شوق کبوتر میرا

گالیان آپنے دین ہمکو بھری محفل مین
ہے فساد آپ کا بتلائیے یا شر میرا

اوٹھا پردہ دوئی کا جب تو وہ یکتا نظر آیا
حجاب غیر مانع تھا مرے دلکی صفائی کا

علیؓ کے نام پر مشکلکشائی ختم کی حق نے
کسے ایسا ہوا ہی حوصلہ مشکلکشائی کا

نہو نگا مین کبھی محجوب اے دل کامیابی مین
غلام اوسکا ہون جو مختار ہی حاجت روائی کا

نبات اب پوچھیگا ہرگز کوئی قند مکرر کی
کہ پونہچا مصر تک شور اوسکے ہونٹونکی مٹھائی کا

جھلک دکھلا کے چھپ جانا چھلاوہ سا نظر آنا
کہان سیکھا ہی او ظالم چلن یہ دلربائی کا

رقیبون سے تو باتین جانبی چھیڑ چھڑ کی سب کرتے ہو
بگڑتے ہو فقط اک مجھسے طرز ایسا ہی دکھائی کا

ہنر مرا بحق شاہ نجف مین مشق ہو ہرم
اگر رکھتے ہو دل مین حوصلہ طبع آزمائی کا

مستانہ بے سبب نہین نغمہ ہزار کا
پیغام کچھ صبا نے دیا ہی بہار کا

کیون مرتبہ بلند نہو انکسار کا
جھکنا ہی فیض ہی شجر باردار کا

کیونکر تڑپ تڑپ کے شب ہجر کی سحر
کچھ پوچھیے نہ حال دل بیقرار کا

بعد فنا بھی گردش دوران مین ہم رہے
اوٹھتا رہا لحد سے بگولہ غبار کا

زاہد جو اہل دل ہی تو اتنا تو رکھ خیال
بیوجہ دل دکھے نہ کسی بادہ خوار کا

یاد میں اوس بحرِ خوبی کے میں یا اشکِ
بہتے بہتے چشمۂ چشم ایک دریا ہو گیا

باغِ جنت سے دیتا ہے کیوں اعظا فریب
کیا قدِ جاناں سے بڑھکر نخلِ طوبیٰ ہو گیا

روح جب نکلی مری گھبرا کے وہ کہنے لگے
اسکی بو کیا ہو گئی اس پھولکو کیا ہو گیا

آب دیدہ ہو کے کہتے ہیں وہ مجکو میرے بعد
چاہنے والا خدائی میں وہ یکتا ہو گیا

چشم و خد ہیں سے دیکھا جب سویلی و قیس
ایک سا پیشِ نظر دونوں کا نقشا ہو گیا

بعدِ مجنوں خاک اوڑتی تھی مگر پونہچے جو ہم
وہ جنوں چمکا دوچند آباد صحرا ہو گیا

جب چلا وہ فتنۂ محشر قیامت آ گئی
جسطرف رکھا قدم اک حشر برپا ہو گیا

دیکھنا جسپر پڑا اوس ترک کا تیرِ نظر
تھام کر دل دونوں ہاتھوں سے وہ دوہرا ہو گیا

دستبستہ اب مضامین کیوں نہ حاضر ہوں ظہیر
کشورستانِ سخن میں دخل اپنا ہو گیا

ہوا ہے شوق مجکو اوسکے در پہ جبہہ سائی کا
کہ شاہی سے ہے اعلیٰ مرتبہ جسکی گدائی کا

اوٹھایا عشق میں ہر چند غم ساری خدائی کا
مگر اب ہمسے اوٹھ سکتا نہیں صدمہ جدائی کا

ملک عرشِ بریں پر دیکھکر حضرتکو کہتے تھے
یہ وہ بندہ ہے جو مختار ہے ساری خدائی کا

عاشقِ جانبازِ محبوبِ خدا کا ہی وہی / دل سے جو شیدا علیِ مرتضیٰ کا ہو گیا

نقشِ حبِ پنجتن ہی ثبت یا نامِ خدا / اسمِ اعظم کا مجھے دل پہ کندہ ہو گیا

فرض ہم پر یہ نمازِ پنجگانہ جب ہوئی / پنجتن کی پیروی کا صاف ایما ہو گیا

آسمانِ لطفِ حق کے برج ہیں بارہ امام / آفتابِ دین انہیں سے اوج آرا ہو گیا

کی محبت چاردہ معصوم سے جسنے بہ بر / مثلِ ماہِ چاردہ روشن دل اوسکا ہو گیا

حسن و افزونی کی نیرنگی سے کیا کیا ہو گیا / یاں محبت جو گھٹی واں ناز دونا ہو گیا

پہلے صرف اک دل تڑپتا تھا یہ اب کیا ہو گیا / اونکے آنے سے توکل اعضا میں عشا ہو گیا

مرتبہ یہ دیدۂ دیدار جو کا ہو گیا / طورِ منظورِ نظر ہونیکو سرما ہو گیا

بتنجو ہی نے اچھی صورت سے دیا مجکو فریب / صاف مجکو نے اوپرا اونکا دھوکا ہو گیا

زیرِ خنجر کس ادا سے رقصِ بسمل نے کیا / دیکھکر قاتل جسے محوِ تماشا ہو گیا

نیلا پیلا دیکھکر مجکو ہوا پھر سرخ و زرد / کیا رقیب ای آفتابِ حسن حربا ہو گیا

گردشِ گردونِ دوں نے یہ ملایا خاک میں / ہر کس و ناکس کا میں نقشِ کفِ پا ہو گیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ردیف الف

عقل حیران ہو گئی محوِ تماشا ہو گیا
کیا کہوں اُس لفظ کُن سے خلق کیا کیا ہو گیا

قادرِ مطلق اسی سے نام اوسکا ہو گیا
یہ اوسی پر ختم ہے جو امر چاہا ہو گیا

ذاتِ احمدؐ سے عیان جلوہ احد کا ہو گیا
پردہ کثرت مین وحدت کا تماشا ہو گیا

کیا کہوں کیسے تجلی شانِ محبوبی مین کی
آپکی صورت سے پیدا اُسکا جلوا ہو گیا

تھی ظہورِ نورِ حق کی آپ ہی سے ابتدا
آپ ہی پر خاتمہ پیغمبریؐ کا ہو گیا

جلوہ گر اوس نورِ حق کا جب ہوا اسمین خیال
دل ہمارا ہمسرِ عرشِ معلّیٰ ہو گیا

